بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دفتر اوّل در رقعہ ہا و مثنویہا وغیرہ

## رقعہ متضمن [illegible] برخوردار میرزا محمدؐ جلال از جانب نواب صدر محل صاحبہ

و لا بعد حمدِ خدائی جہان ‏— رقم نعتِ احمدؐ گرامی زبان

پس از نعتِ احمدؐ لکھہ اب منقبت ‏— کری بلبلِ کلک گلکی صفت

وزیرِ محمدؐ شہِ نیکنام ‏— رسولِ خدا کا مدار المہام

نبیؐ و علیؑ ہر دو نسبت بہم ‏— دوتا ہوئی چون زبانِ قلم

پیمبرؐ کی نسبت علیؑ کی ہی ساتہہ ‏— یداللہ بیشک خدا کا ہی ہاتہہ

الٰہی پھرین اسطرح سکھ کے دن
خوشی مثلِ اختر ہون شاداب و مسن

## مثنوی بنام نواب تصویر محل صاحبہ

قمر چہرہ خورشید وش نازنین
ضیا بیز مہتاب رو مہ جبین

خوش اقبال خوش بخت خوش مرتبا
حسین مہروش ماہ بدر الدجیٰ

مری ملکہ بیوفا خوبرو
پری چہرہ نازک ادا تند خو

سلامت رہو گلشنِ دہر مین
ہمیشہ رہی نام ہر شہر مین

پس از اشتیاقِ ملاقاتِ یار
زبانِ قلم سی ہون مطلب نگار

کہ جویائی اخبار رہون
خدا سی خوشی کا طلبگار ہون

ہی من بعد کچھ عرضِ حالِ جنون
جو فرمائی اوسکو ظاہر کرون

سرِ صبح تحریرِ خاص حضور
ملی مجھکو پیدا ہوا اک سرور

مرا حال دل ہی خدا جانتا | بشر اوسکو ہرگز نہین سانتا
مجھی جیسی الفت ہوئی ہی نگار | مرا دل ہی ہر وقت آشفتہ وار
شب و روز خواب اور بیدار مین | گذرتی ہی آہ و فغان زار مین
تری بیوفائی سی نالان ہون مین | سحر کیطرح چاک دامان ہون مین
گریبان گل سی الجھتا ہون مین | کبھی وصف گل سی الجھتا ہون مین
کبھی شور کرتا ہون بلبل کی شکل | کبھی ہاتہہ گردن مین ہی گل کی شکل
کبھی آئینہ وار حیرت زدہ | کبھی مثل قمری محبت زدہ
کبھی نغمہ و شور قلقل سی تنگ | کبھی ساقی و ساغر و مل سی تنگ
کبھی مثل دیوانہ آہ و بکا | کبھی کہتا ہون رو کی باد صبا
مری یار کو مجھسی نفرت ہی کیون | دلا آہ تجھکو محبت ہی کیون
درختون سی کرتا ہون یہہ گفتگو | کہ باغ جہان مین گئی آبرو

مین طالب ہون جس گلگابی بو ہی وہ — پری زاد ہی اور بدخو ہی وہ

مری طرح وہ بہی ہو عاشق اگر — تو کہلجاوی احوال خستہ جگر

درختون سی کرتا تہا مین یہہ کلام — کہ آ بیٹہا اک بلبل نیکنام

کیا اسطرح اوسنی مجہسی خطاب — کہ غمگین ہی کیون شاہ عالیجناب

سبب رنگ رخسار کمہلا گیا — کچہہ ارشاد بندیسی ہو کیا ہوا

چمن مین جو بلبل کو پایا شفیق — ہوا بحر احسانین مین بہی غریق

کہا مینی ای بلبل خوش بیان — مری جان مائل ہوئی ہی جہان

وہ ہی بیوفا دشمن دوست رو — نہ پوچہہ اسکا احوال ای نیکخو

تو بلبل یہہ بولا کہ ای شاہ پاک — بیان کیجئی حال روحی فداک

جو الحاح بلبل نہایت ہوئی — تو مینی بہی یہہ داستان چہیڑ دی

مین مرتا ہون جس پر سن ای عندلیب — زنجانکی وہ ہوئی ہی رقیب

کہا اوسنی کیا وجہ سلطانِ ہند
کہ پیدا ہوئی آپکو جانِ ہند

یہہ سب اہلِ کلکتہ دیوانی ہین
تو ہی شمع سب تجھپہ پروانی ہین

ترا دل کہا پایا ہی کس ماہ نی
رُخِ داغ پایا ہی کس ماہ نی

کہا مینی تصویر ہی اوسکا نام
کہ پریونکی افسر ہی وہ مہ مقام

اوسی اسقدر مجہسی نفرت ہی یار
ہٹاتی ہی مونہہ مین جو کرتا ہون پیار

جو ہمراہ لیٹون تو کرتی ہی پشت
جو مین نرم ہوتا ہون وہ ہی درشت

مرا وصل ہی سنگ سی بہی وزن
جو چپٹون تو ہوتا ہی اوسکو جنون

جو روؤن تو ہنستی ہی بات پر
وہین طعن کرتی ہی برسات پر

اگر مونہہ ملاؤن تو آشفتہ ہو
اگر پاس جاؤن تو آشفتہ ہو

کہا ایکدن مجہسی ای عندلیب
کہ شامت ہی آئی جو تیری قریب

لگا دلپہ نشتر یہہ اوسکا سخن
ہوا خار نظرونمین سارا چمن

نہ کی مہر الفت کبھی سی مری
کٹی پست میری بڑہی حوصلی

مین سمجہاتا تہا ای مہ خوشمقام
چلو رای پر میری ہو نیکنام

نکالی مری ای خود رائی کی
غضب کر دیا ہائی خود رائی کی

مین کہتا تہا وہ چال چلئی حضور
کہ ہوئی سخاوتکا ہر دم ظہور

جو تقریب شادی مین جائین حضور
تو پنجاہ کا صرف وہان ہی ضرور

سخاوت ہی اورہتی ہی نام آوری
دعا دینگی سب آئی زشک پری

نہ مانی مری بات تخفیف کی
بڑی تہی کرامات تخفیف کی

بس اوس روز سی بلبل خوش بدن
کیا ترک از خود وہ مینی چمن

ہوا آبدیدہ رخ عندلیب
گرا پاؤن پر اور کہا وا نصیب

ہزارون ہی گلزار مین ہولہین
کرورون ہی اک بار مین ہولہین

خداوند فرمان و رای و شکوہ
زغوغای مردم نگردد ستوہ

اگر شپرہ کی نہین چشم شاہ
نہین چشمۂ مہر کچھ پُر گناہ

چلو اوٹھو سیرِ دلارا کرو
بس اب ہجر اوسکا گوارا کرو

ابھی ظلِ سُلطان مین ہین یعم و بر
نہ چاہی جو تمکو وہ کب ہی بشر

نصیحت یہہ دلکو گوارا ہوئی
کہ وہ قصرِ تمکین دلارا ہوئی

کہا سچ کہا تونی ای عندلیب
روانہ کرو تمین جوابِ حبیب

اوٹھا خامہ لکھتا ہون اصاف صاف
بُلانیسی بندیکو کیجئی معاف

نہ تم شمع ہو اور نہ پروانی ہم
پری ہو نہ تم اور نہ دیوانی ہم

نہ ہیرا ہو تم اور نہ ہم سنگ ہین
نہ ہموزن ہین اور نہ ہمرنگ ہین

نہ تم شاہزادہ نہ ہم ہین وزیر
نہ تم ہو فقیر اور نہ ہم ہین امیر

نہ بلبل ہو تم اور نہ گلشن ہین ہم
قبا ہو نہ تم اور نہ دامن ہین ہم

نہ یوسف ہین ہم نی زلیخا ہو تم
نہ مجنون ہین ہم اور نہ لیلی ہو تم

نہ فرہاد ہین ہم نہ شیرین ہو تم
نہ زاہد ہین ہم اور نہ بیدین ہو تم

نہ وامق ہین ہم اور نہ عذرا ہو تم
نہ مردہ ہین ہم نی مسیحا ہو تم

اگر کیمیا کا وہان ڈہیر ہو
طبیعت ہوس سی پہار سیر ہو

تلوّنسی تیری چمن خار ہی
تری ہجر مین خار گلزار ہی

جلانیسی تیری مجہی عار ہی
ترا وصل اب سخت دشوار ہی

نکلجاؤن اوسجا جہان تو نہو
رہون عمر بہر آ جہان تو نہو

دعاگو ہون تیرا جہان ہون صنم
کرم ہی کرم ہی کرم ہی کرم

تری راہ کو کاٹ کر مین چلون
قدم راہِ غم مین نہ ہرگز دہرون

جو ہو اوس طرف کعبہ چہوڑون نماز
کہون یون ہی دی بخش ای بی نیاز

وہ تحفہ صنم لاؤن آغوش مین
وہ بیہوش اور آئی تو ہوش مین

نہ پوچہون کبہی تیرا حالِ عجب
غضب کر دیا ری غضب ہی غضب

کرون ترک سب سی ملاقات مین
کرون فرط غمسی نہ کچھ بات مین

اگر تو مجھی راستی پر نہ لائی
تو کجرو صنم عمر بھر تو کہلائی

نیا عشوہ مجھسی نکالا پری
نہ بھائی مجھی تیری امشکری

بلاتی ہی کیون ای مہ آسمان
نہ آئیگا اختر کبھی مہربان

مرا آنا ہی دشمنو نپر وبال
پر از شکوہ ہی میری جان بال بال

ہی شامت کہی جو تری پاس آؤن
عبث داغ نفرت بدنکو لگاؤن

تو البتہ ہی نازنین ماہرو
مری پاس کیا ہی گل نیکخو

بلانیسی آتا ہی تمکو حجاب
ہمین اپنی آنیسی ہی پیچ و تاب

دو دوڑی بدنمین کمرمین ہی درد
کئی دنسی ماندا ہون ہی رنگ زرد

دکھانیکی قابل یہہ چہرا نہین
مجھی کیا کبھی تمنی دیکھا نہین

حقارت بلانیسی ہوگے نصیب
نگاہونسی میری ہو ہردم قریب

یہن لایق تری کام کی اب نہین
یہہ دل آجکل ہی کہین کا کہین

قلم پہیر شاعر دعا کیطرف
اوٹھا ہاتہہ اپنی خدا کیطرف

الٰہی ہین جب تک مہ و آسمان
رہی قایم آباد یہہ نوجوان

ستارہ کمان ترا تیر باد
کمندت سپہر جہانگیر باد

مری نور چشم و سرور جگر
زکیہ جو ہین دختر خوش سیر

اونہین پیار کرنا سن ای بیوفا
دعا دینا جیتی رہنی مہ لقا

سر شمس پای پرانوار باد
رخ زہرہ چرخ رخسار باد

کُمیت سیہ فام اختر مُدام
بجولانگہ عشق دارد خرام

رقعہ متضمن چہٹی نواب رتبہ آرا بیگم صاحبہ از جانب نواب سُلطان محل صاحبہ

کراب حمد پاک خدائی قدیر
تو پہر نعت احمد شہ خوش سریر

ولا منقبت میں تو مصروف ہو — محبت ولایت میں معطوف ہو

امیر عرب شافع نیکنام — رسول خدا کا مدار المہام

حبیب نبی اشرف الاوصیا — وصی محمد علی مرتضا

جو یہہ منقبت اب ہوئی ہی تمام — تو بارہ اماموںکو پہنچی سلام

یہہ ہی عرض سلطان محل وستو — بگوش خوشی سُنتی والی سنو

سنو گوش دل سی یہہ قصہ مرا — ہوا مجہپہ پہر فضل رب ہدا

دوبارہ شجر پُر ثمر ہوگیا — چمن پر دعا کا اثر ہوگیا

تولد ہوئیں شاہزادی جو ہیں — بہری ہیں خوشی سی زمان و زمین

ہوئیں رتبہ آرا جو عالم فروز — دلہن بنگئی شب تو نو روز روز

سر باب گلشن کنول ہوگیا — تو گیسوئی سنبل میں بل ہوگیا

شب مہ نی روشن کیا باغ کو — مٹایا گل لالہ نی داغ کو

جوانانِ گلشن ہرن ہو گئی — جو تھی خارتن خود چمن ہو گئی

ہوا ناچتی آئی گلزار مین — صدا نغمی کی ہی لبِ خار مین

ستمکش جو تھی عیش زا ہو گئی — جو صیاد تھی وہ ہوا ہو گئی

ندیمانِ مجلس طرب خیز ہین — رفیقانِ محفل گہر ریز ہین

شرر ہائی روئی چمن مین نہال — بجھی آتشِ گل ہوئی سبز لال

سرِ تخمِ انگور مدہوش ہی — گلستان مین گلچین بہی روپوش ہی

صبا جھومتی ہی جو مستونکی ساتھ — چنارِ چمن خود بڑہائی ہی ہاتھ

ہر اک گل کی پتی بلا لیتی ہین — رخِ بلبلِ خوش نوا لیتی ہین

سبک ہو رہا ہی نہالِ چمن — ترقی پہ اب ہی جمالِ چمن

بس اس موسمِ وصل نوخیز مین — صدفہائی پُر بار و لبریز مین

کرم اب مری ساتھ والی کرین — قدم کلبۂ عیش مین سب دہرین

جو تاریخ اونیسوین آئیگی — چھٹی شاہزادی ہی منگوائیگی

ہوئی بارہ سو پرانا سی جو سن — کھیلین گی اسی سنہ مین خوشبو چمن

یہہ احباب سب مہربانی کرین — کہ خود آئین اور قدردانی کرین

محل عیش کا ہی نشاط و طرب — مین سلطان عالم سی کہتی ہون اب

کہ خود آکی دختر کی عزت بڑہائین — محبت سی مجھکو بھی تاری دکھائین

سر عیش خوش تاج الماس باد
دل دشمنان ہر و سواس باد

## مثنوی عشقیہ درجواب رقعہ نواب شہزادی بیگم صاحبہ

سر سرفرازان و تاج شہان — مجلی کن دیدۂ عاشقان

پریزاد شہزادی بیگم قمر — دل و روح سلطان و جان و جگر

سلامت رہو با نشاط و طرب — غم دین و دنیا نہو ایک شب

ملا رقعۂ فرحت آسا مجھی | کہ جس رقعہ کی تھی تمنا مجھی
عیادتکو جز نیلصاحب کی جائو | اجازت نہین ہی او نہین دیکھہ آئو

رخ لالہ گون رشک مہتاب باد
الٰہی نیرنگ چون خواب باد

رقعہ متضمن چھٹی محفل از نواب معصوم بیگم صاحبہ بجانب نواب صنوبر محل صاحبہ

بتائید حق اور بیمن نبیؐ | بلطف عطار علیؑ ولی
یہہ ہی عرض کرتی صنوبر محل | سنین اسکو سب صاحبان دول
ہوا مجھپہ احسان رب کریم | چلی میری گھر پر خوشیکی نسیم
مہیا ہین سامان عیش و سرور | برسنی لگا آسمانی مین نور
زر گل کی انبار ہین ہر طرف | جو تار و نکی گھنگرو ہین تو مہ کا دف
عجب رقص کرتی ہین طاؤس باغ | گلستان مین بلبل بھی ہین تر دماغ

نشاط و طرب سی بهرا هی چمن
نضارت سی بالکل هرا هی چمن

دُرِ گل سی هین گوشِ گلشن بهری
هوئی تازگی سی چمن هی هری

جو چٹتی هین دستِ دُعا هین تمام
نظاره کی قابل هی هر صبح و شام

کهین عندلیبین هین نغمه کُنان
کهین صرفِ عشرت هین سب باغبان

کهین ظرفِ گُل مین مئی لاله فام
کهین تختی مین نرگسونکی هین جام

طرب خیز هین بُلبلانِ چمن
هوئی مستِ صهبا جوانِ چمن

نشیمن پری کا هی شاخِ شجر
تو تاجِ سُلیمان هی اک اک ثمر

گلونکو هنساتی هی بادِ سحر
کفِ باغبانمین هی پهولونکا زر

یهه خوشیان نمودار هین اسلئی
مقدّر نی پیغام تحفه دئی

چهٹی محفل آرا کی هوئیگی آج
خوشیکی سبب سی هی بدلا مزاج

وه نوّاب معصومه بیگم جو هین
وه مهتاب معصومه بیگم جو هین

چھٹی اونکی آج آئیگی وہوم سی ‏— ہوا کیون نہ گلشن مین خوشدلی

جو ہی بست و ہشتم اسی ماہ کی ‏— خبر دیتی ہی رتبہ و جاہ کی

مہینہ ہی ذالحج مبارک ہین سن ‏— ملی دُرِّ عشرت مجھی لاکہہ من

اوناسی ہین سن بارہ سو پر جو آب ‏— کھلا ہی اسی سن مین بابِ طرب

ہی اس کوٹھی کا آسمانی خطاب ‏— جہان دختِ اختر ہوئین فیضیاب

وہین مجھپہ سب مہربانی کرین ‏— نحیفہ کی سب قدردانی کرین

مری گھر مین تشریف احباب لائین ‏— زچہ مجھکو سلطانعالم بنائین

بعید از مروّت نہو گی یہہ عرض ‏— کہ دو راز محبت نہو گی یہہ عرض

خدایا تو سلطانِ ذیجاہ را ‏— عطا عیش کن جملہ این شاہ را

دلِ دوستان در جہان شاد باد

سرِ کینہ خواہانِ شہ باد باد

## رقعہ متضمن چھٹی قمر حسین میرزا بہادر از جانب نواب شہزادہ محل صاحبہ

بفضلِ خداوندِ لیل و نہار
بلطفِ نبیؐ شاہِ رفرف سوار

بہ حُبِّ علیؑ ولی شاہ دین
بہ فیضِ امامانِ جنت نشین

ہی احبا بسی عرضِ گہان ہی
صدا دی ہی ہین دل و جان ہی

کہ مین تمکو تکلیف دونگی ضرور
منی عیش سی سبکو ہوگا سرور

دوبارہ پہلا میرا نخلِ مراد
نوین اس مہینی کی رکہنی گا یاد

چہٹی ہوگی اوس روز شہزادیکی
بپا ہوگی گہر بہر مین میری خوشی

ضرور آکی بزم طرب دیکہنا
مجہی تاری کہلا کی سب دیکہنا

وہ پیدا ہوا ہی جو نور نگاہ
خوش اقبال شہزادہ طیمور شاہ

قمر اسی اگر ضم کرو تمین حُسین
تو ظاہر ہو رنگِ رخِ نورِ عین

عیان بلبلونمین ہی جوش و خروش
نہال چمن ہی ہر اک لالہ پوش

یہہ پھر بار آور ہوئی میری شاخ
ہرا کسو بنی ہین جواہر کی کاخ

خدا کا کرم دوسری دفعہ ہی
عنایت ہوئی پھر بھی عمر شمی

مری شاخ امید مین پہل لگا
بہ عمر طبیعی یہہ پہنچی خدا

یہہ فرزند تم سبکا ہی نور عین
یہہ سلطان عالم کی ہی لکا چین

یہن اونکو ہی لکھتی ہون ایسی یہان
مہیا ہی سامانِ عشرت یہان

قدم رنجہ تم ہی یہان پر کرو
یہہ پورِ خوش اقبال حاضر ہی لو

یقین ہی کہ حضرت ہون آکر شریک
زچہ نی لکھا حال سب ٹہیک ٹہیک

زاختر بدنیا رُخِ زنگ باد
زاقبالِ طیمور او رنگ باد

رقعہ متضمن چہٹی بنت الملک نواب صغرا بیگم صاحبہ
از جانب ملکہ ملک تاج النسا نواب معشوق محل صاحبہ

پس از حمد و نعت رسول امم — پس از منقبت ہی روان یہ قلم

کہ بلبل نی سر اونچا گوندہا ہی آج — فلک پر ہی ہر گلستان کا مزاج

ہر اک قمری سرو گلپوش ہی — گلستان مین ہر پہول پرجوش ہی

کہ بنت الملک کی چہٹی آج ہی — یہہ ہی دختِ شہ خود مری تاج ہی

یہہ ہشتم ہی اس ماہ کی جو سعید — یہی روز مجہکو ہوا روز عید

یہہ ہی عرض احباب سی اسگہڑی — کہ تشریف لائین یہی ہی خوشی

مجہی تار ہی دکہلائین سب آنکر — کرو جانِ عالم کو جاکر خبر

وہ خود آکی محفل کو ترتیب دین — وہ دختر کو خود آکی گود مین لین

سنہ بارہ ہوا مجہپہ فضلِ کریم — شجر کو لگی میری بادِ نسیم

ہوا تخمِ امید پہر بارور — سنہ بارہ لگا اس شجر مین ثمر

الٰہی بحقِ رسولِ عباد — ملی سبکی بس اسطرح سی مراد

| | |
|---|---|
| قدم محفل عیش میں سب دہرین | منی عیش و راحتسی ساغر بہرین |

## شرح دستخط خاص بر عرضداشت والدۂ شمکانی

| | |
|---|---|
| خطائی ولم بود ای مہربان | که الحال ناگفتنی آن بیان |
| شما مادر زوجہ ام خیرخواه | شما بود کارندۂ بادشاه |
| شما را خدا بہر رنج آفرید | ز ذات شما درد بر دل رسید |
| چہ بیبود ای مایۂ بادشاه | که دزدی نمودی و کردی نگاه |
| زیاده نیرفت از رنج و ششش | قیاسم بسی کم رسیده برش |
| مگر گوہر عزت و اعتبار | سپردی بدست رخ ننگ و عار |
| برین سینہ زوری چہ امید است | صفائی چنین قابل دید است |

زلطف ملاقات داری معاف<br>
نوشتم چو آمد بدل صاف صاف

## مثنوی

سرمایۂ عیش و کامرانی
شکر شکنا گل جوانی

من بعد کنار و بوس پیاری
گوش دلسی سنو ہماری

آیا جو نمیقۂ خوش آئین
پہولون نہ سمائی جانِ غمگین

ہو عقد رضا تمہین مبارک
ہو تا ہمین شریکِ بزم بیشک

ناچار ہون سست ہی طبیعت
اور دردِ کمر کی بہی ہی شدت

اسوجہ کرو معاف مجہکو
جو عذر مرا ہی اوسکو سن لو

تاریخ سعید مولوی سی
دریافت کرو تم اپنی جی سی

کچہہ میری نہین ہی اسمین حاجت
اختر کی نہین ہی اسمین حاجت

حسن تو مدام روز افزون
نوروز چو روز شب ہمایون

## مثنوی عشقیہ بنام نامی نواب ملکۂ سیمتن صاحبہ

ای مرہم زخم سینہ ریشان — ای حسن نمای عشق کیشان

ای داروئی درد خستہ جانان — ای غازۂ روئی بیقراران

ای تاج سر حبیب پر درد — ای گرمی بادۂ رخ سرد

ای نکہت باغ نیکنامی — ای بوئی گل شگفتہ کامی

ای مایۂ عیش روح پرور — ای معدن جان گل معطّر

ای طوطی شکّرین عسل ریز — ای مخزن حسن خوش نمک بیز

ای ملکۂ سیمتن قمر رخ — اختر ترا دیکھہ لی اگر رخ

سو بار چکور سا ہو صدقی — تجھہ اپر پہ نور سا ہو صدقی

اللہ تجھی رکھی سلامت — ہر لحظہ فزون ہو عمر و دولت

آفاق تری کنار مین ہو — سبزہ تری جوئبار مین ہو

ہم عمرِ مسیح دہر مین ہو ۔ بلقیس کے طرح شہر مین ہو

شادان رہی مثلِ گل ہمیشہ ۔ ریّان رہی مثلِ گل ہمیشہ

بانونسی تری شبِ عروسی ۔ دکھلائی بہارِ سینہ بوسی

یہہ زلفِ خمیدہ راست رو ہو ۔ ہم ہون شبِ مہ ہو اور تو ہو

ہر بل رُخِ زُلف کا کری راست ۔ پہنچی نہ تمہارا عذرِ ناخواست

جوڑ مین تری مرا بندہی دل ۔ چوٹی ہو تو پیچ مین سے کھلے دل

شانہ سرِ گیسوئی رسا ہو ۔ یہان بال مین روئی دل بندہا ہو

تو روغنِ خوش سی جب کری میل ۔ ہو جائی بہارِ باغِ جان تیل

سُرمہ اودہر انکہڑیو نمین ہوئی ۔ یہان نرگسِ مست جان کہوئی

وہان سُرمیکی مِیل چشم مین ہو ۔ یہان بحرِ نیل چشم مین ہو

وہان آنکہو نمین ڈُوری ہون گلابے ۔ یہان لوگ مجہی کہین شرابے

وہان پلکونکی تیز نیشتر ہون
سوفارین یہان دل و جگر ہون

وہان خوابسی بند ہون جو آنکھین
تشبیہہ مجھی خمار سی دین

وہان ابرؤنکا جو وار چل جائی
دم میرا پھڑک کی یہان نکلجائی

ماتھی کا جو چاند ہو نمایان
بنجائین نقاب اشک مژگان

رخسار اودہر جو جلوہ گر ہون
یہان زعم مین پارۂ قمر ہون

وہان بینی خوش ہو جلوہ آرا
چلاکی یہان کہو نہین مارا

وہان پرّۂ بینی کی پھڑک ہو
یہان قلب نحیف مین تپک ہو

وہان ہونٹھونکو بوسہ بازیسی کام
یہان ہوش کا نام کو نہین نام

وہان دانت کیسکی رخپہ ہالہ
یہان چپ نہین سکتا اک نوالہ

وہان مونہہ مین زبان یار رہوی
یہان بات پہ دل نثار ہوئی

وہان چاہ ذقن پہ ہوئی جوبن
یہان داغ بدل شعلۂ دامن

وہان گوش سی لو لگی کسیکی
گل شمع یہان ہو دل لگی کی

گردن ہی وہان چراغ گلشن
یہان ہوئی گلی پہ تیغ آہن

مینائی گلو وہان چھلک جای
یہان کوکب درد و غم چمک جای

وہان غبغب خوش پہ تاب ہوی
یہان نسبت تلک سراب ہوئی

وہان شانونپہ عالم تجمل
یہان دلکو نہین شکیب بالکل

وہان بازونپر بہار صدقی
یہان شانونپہ تیری یار صدقی

وہان کہنیونپر ہو عالم نور
یہان سنگ فراق سی جگر چور

وہان گول کلائیونپہ نزہت
پژمردگی کی ادہر ہی صورت

وہان دست نگار طعنہ زن ہین
یہان داغونسی دست و پا چمن ہین

وہان انگلیونپر چمک نمایان
یہان کارد غم جگر پہ بران

وہان ناخن ماہتاب صورت
سیماب سی یہان جگر کی حالت

وہان سینہ صاف رشکِ الماس — یہان زندگی کی نہین ذرا آس

وہان چہاتیون پر غضب کا جوبن — یہان دست بکف ہی تیغ آہن

وہان قمقمی نور کی نمایان — یہان جانِ حزین چمک سی گریان

دکہلاتی ہین پیٹ وہ ہنسی سی — یہان سیر شکم ہی زندگی سی

وہان ناف ہی عقدہ محبت — یہان بحرِ الم مین غرقِ آفت

وہان مو ر میانِ یار باریک — یہان زندگی و عدم مین تشکیک

وہان مچھلیان ساقین نمایان — بی آب یہان ہی ماہئیِ جان

وہان ہین کفِ پاتی یار گلرنگ — یہان خارکشی ہی پا کو آہنگ

یہہ ہی ہوس حیات خستہ — دروازیسی تیری ہو وہ بستہ

اینٹونکیطرح اگر گرائے — چاہتسی نہ روح باز آئے

ہو نقش قدم ہبار جاوید — اون نقش مین دل ہو مثل خورشید

چھوڑون نہ کبھی نگارِ خوش کو — آغوش مین لاؤن یارِ خوش کو

توکاہ رباہی کاہ ہون مین — ملکہ ہی جو تو تو شاہ ہونمین

ای سانولی جان نیک انداز — ای باغ و بہارِ سرو اغماز

پوشیدہ نہین ہی تجھپہ کچھہ حال — کسطرح لکھون مین سارا احوال

کچھہ ہوش نہین سوای الفت — لکھتا ہون کہ ہای ہای الفت

وصلی ہو مثال جزو تن سی — لمحہ بہی الگ نہو بدن سی

دیوار کا تیری سایہ ہونمین — کُرسی ہی جو تو تو پایہ ہونمین

ہون آیک منزلِ پریزاد — فریاد ز دستِ عشق فریاد

کسطرح ہون صاف تجھسی جانی — اک عشق ہزار بدگمانی

سایہ بہی نہین پسند مجھکو — کیونکر کرون دلمین بند تجھکو

آئینی کو توڑ ڈالون فی الفور — وہ شکل رقیب ہی کرو غور

مستی کو نہ لگنی دو نمین لب سی
کیونکر نہ لڑو نمین بی ادب سی

لاکہی پہ تری ہزار خون ہون
پاپوش سی غیر ونکو جنون ہو

سُرمہ نظر آئی گر کسیکو
دون سخت سزا مین اپنی جیکو

گر دستِ حنائی دیکہی ایجان
وہ اپنی صفاسیئے دیکہی ایجان

پہلو نسی تری جو دل لگائی
وہ داغِ فراق تپنہ کہائی

برگشتہ جو قولِ پاک سی ہو
تو اوسکو تپاک خاک سی ہو

چہُٹ میری جو جسم تیرا دیکہی
مُردہ وہ جہا نمین اپنا دیکہی

جو بوسہٴ لب سی پائی لذت
چہُٹ میری چہٹی وہ تا قیامت

جو غمزہٴ خوش سی ہو شکر خوا
چہُٹ میری خدا ہو اوسنی تیر آ

جو قندِ دہن پہ موہنہ لگائی
چہُٹ میری ہمیشہ موہنکی کہائی

جو گردنِ خوش مین باہین ڈالی
چہُٹ میری لوسی خدا نکالی

جو غبغب خوشیہ بوسہ زن ہو
چھٹ میری وہ قیدی محن ہو

جو ہاتہہ مین تیری ہاتہہ ڈالی
چھٹ میری اوسی قضا دبالی

جو مرد تری چمن کو دیکھی
چھٹ میری وہین کفن کو دیکھی

جو موںہہ مین تری زبان لیوی
چھٹ میری تو اوسکی جان لیوی

جو مائل بوسۂ ذقن ہو
چھٹ میری وہ کشتۂ محن ہو

جو قیدِ ہوسمین ہو گرفتار
جائی وہ کنار گور غمخوار

بس بس وہین غزل سرائی
اچھی نہین اتنی خودنمائی

معشوقونکا ہی مزاج نازک
کلسی ہی سوا ہی آج نازک

شاید نہ برا وہ مان جائین
کچھہ طعن نہ اسمین جان جائین

تو لینی کی دینی اور پڑ جائین
نقشی ہیہ بنی ہوئی بگڑ جائین

اب ختم دعا پہ کر یہ نامہ
عریان نہ بن پہن لی جامہ

یارب پئی حضرتِ علیؑ او
پہر حسنینؑ متقی اور
از بہرِ چہاردہ ائمہ
ہونیتک یہہ نامہ کا تتمہ
جبتک ہی بہارِ باغِ دُنیا
جبتک کہ ملی سُراغِ دنیا
جبتک رہی سبز باغِ عالم
جبتک ہین سیاہ زاغِ عالم
ملکہ رہی میری شاد و خرّم
جز آلِ عبا نہو کوئی غم

این خنگ زمانہ زیر ران باد
خوشنام ہمیشہ در جہان باد

رقعہ متضمن چہٹی نوابِ بزم آرا بیگم صاحبہ از جانب نواب تصویر محل صاحبہ

پہلی تو ہی حمد کبریا کی
من بعد ہی نعت مصطفیٰؐ کی
پہر منقبتِ علیؑ عالی
مشہور رہی مہ سی تا بماہی
کہتی ہی یہہ ملکۂ معظم
اونسی جو ہین صاحبانِ اکرم

سنلیں مری عرض جملہ احباب | دل سینے مین ہی خوشی سی بیتاب
کیا دن مجھی حق نی ہی دکھایا | مینے گل بامراد پایا
پیدا جو ہوئین ہین بزم آرا | دل عیش کا کرتا ہی اشارا
دو سو جو ہزار پر بڑہی سن | اسّی جو زیادہ پھر ہوئی سن
اس سن مین جو ہی ربیع ثانی | دیتا ہی پتی خوشی نشانی
اس ماہ مین شاہ کی کرسی | کہتی ہی شب طرب یہہ ہنسی
سامان خوشی کرو مہیا | ہرجا ہو سرور عیش برپا
شہزادہ کی آئیگی چھٹی بہی | بادامی مین ہو گی دل لگی ہی
تاریخ وہم یہہ لطف ہوگا | ناچینگی چمن مین سرو ہرجا
پریان رخ خوش پہ ملکی غازہ | ناچینگی چمن مین ناچ تازہ
دامان صبا بہار پر ہی | شوخی سر شاخسار پر ہی

پهولونسی بهرا هی دامنِ باغ　　گلشن کی هوا سی لال هین زاغ

تو شاه بنا هی یاسمن زار　　گلچین کی گلی مین هین پڑی بار

استاده هی بهرِ رقص شمشاد　　قمری کا ترانه جانِ صیاد

سر سبز هین برگهائی نسرین　　هر پهول هی رشکِ ماه و پروین

بلبل کی زبانپه داستان هی　　هر برگِ لطیف قِصّه خوان هی

هر طائرِ روح شادمان هی　　هر مرغِ بهار قِصّه خوان هی

نکهت سی نسیم هنس رهی هی　　بلبل تهِ دام پهنس رهی هی

آفاق مین غُلغله هی برپا　　تو نخلِ امید بار لایا

خم هی سرِ شاخ جشن پیوند　　پیدا جو هوئی هی شکر کی لبنید

بهائی کرم درون نی کهولی　　اندهون نی هی لعلِ لب ٹٹولی

صیادِ چمن نی دام پهینکا　　گلچین نی کمیتِ نام پهینکا

مطرب نی رباب کو سنبہالا
تار رگِ جانِ غم نکالا

قمری نی جڑاؤ طوق ڈالا
شمشاد نی قد کو دیکہا بہالا

صحن چمن بہار آرا
ہر بہولسی کرتا ہے مدارا

انگور کی تاک پر ہے جوبن
ہی موتی میانِ صحن گلشن

پتّون سی ہری ہین نخل باآب
لعلون سی بہری ہوئی ہین تالاب

تسبیح کرم گلون کی لب پر
گلدستون کی بو ہی عطر خوشتر

ہی وقت سعید و روز بہتر
آئین مری دوست سب مری گہر

تاری مجہی ملک کی سب دکہائین
گہر مین مری شاہ آپ آئین

خدمت مین ہون سبکی دست بستہ
مین دیکہہ رہی ہون سبکا رستہ

گلزار طرب مدام خندان
بہائی خوشی دوام خندان

## رقعہ روزہ کشائی نواب پیرآرا بیگم صاحبہ از جانب حور زرد والا موفّہ

پس از حمد و نعتِ رسولِ الٰہی | لکھوں منقبت اور تعریفِ شاہی
بفضلِ خداوندِ صوم و عبادت | ہوئی مجھ پہ اللہ کی اب عنایت
نوان سال اللہ نے ہے دکھایا | مجھے امرِ واجب کا ہے دھیان آیا
مرے باپ مان نے یہ فرمایا مجھکو | کہ رکھ اب تو روزہ جو اللہ خوش ہو
یہ ہین سن اُناسی جب اب بارہ سو | مہینا مبارک ہے اور روز خوشتر
جو ہو بست و ہشتم مرا صوم ہوگا | رکھونگی مین اوس روز یہ پہلا روزا
بزرگون سے امید رکھتی ہون اتنی | کہ سلطانخانہ مین آئین وہ جلدی
مجھے روزہ کھلوائین ممنون کرین سب | مری آبرو آکے افزون کرین سب
کرون دست بستہ سبھونکی مین خدمت | ہر اک کو بدل مین دکھاؤن اطاعت
مری قبلہ و کعبہ تشریف لائین | مری بھائی آپ آج شادی مین آئین

در خرّمی ہو کُشادہ دلونپر
جہان مین سلامت مری باپ اختر

## رقعہ متضمن جہیز مملکت آرا نواب خدیجہ بانو بیگم صاحبہ

بعدِ حمدِ کبریا و نعتِ شاہِ انبیا
منقبت ہی حیدرِ صفدر کی جو ہی پیشوا

منقبت کی بعد ہی عرض سب احباب سی
ہی مہیّا بزمِ شادی کیا ہی آب و تاب سی

مملکت آرا خدیجہ بانو بیگم صاحبہ
ہو چکین پیدا خوشی عالم مین ہی ہر سو ملا

بلبلون نی باغمین گلگون کیا رُخسار کو
عشق پیچہ نی لپیٹا سر سی گل کی ہار کو

جشنِ جمشیدی عیان ہی چارسو گلزار مین
گو ہرِ تبخالہ در آئین ہین گوشِ خار مین

ہر طرف ہی نغمہ پیرا بربط و چنگ و رباب
چشمۂ حیوان بنا ہی آب نہر ماہتاب

ہر روش ہین جھومتی گلزار مین برگ و شجر
شاخِ نخلِ سروِ تر ہی نازنینونکی کمر

ہر طرف چہلین عیان ہین شادیونکی دہوم ہے
دشمنِ دولت جو ہی وہ دلمین خون مغموم ہے

ایسی وقت پُر طرب میں ہی چھٹی شہزادکی
ہی تولد کی نمایاں دلمیں ہر اک کی خوشی

گر شریکِ بزمِ عشرت ہو جئی آئی مُراد
لطفِ جشنِ قیصری انشاءاللہ آئیگا یاد

جانِ عالم آپ بہی تشریف لائیں بزم میں
ہی یہی اُمید میری دلکو آئین بزم میں

حقتعالی سبکی دل کی حسرتیں پوری کری
غنچۂ اُمید تاجِ خرّمی سر پر دہری

## رقعہ متضمن چھٹی میرزا محمّد بابر بہادر از جانب نواب اکلیل محل صاحبہ

بعد حمد او رپس از نعتِ رسُولِ مقبول
صفتِ حیدرِ کرّار ہی ایمان کا پہول

عرض اکلیل محل کرتی ہی احبابسی یوں
گوشِ مطلب کو ہی سجتی دُرِ خوش آبسی یوں

جوش پر فصلِ بہاری ہی عجب جوبن ہی
باغبانو نکا زرِ گل سی بہرا دامن ہی

عندلیبِ چمنِ حُسن حسینان ہی ہا
سرِو گلزار ہیں او تادِ قناتِ سُرخ یا

قصر زنگارِ فلک آئینۂ مہ سی ہی صاف
انجمِ سیّار کو ہی گنبدِ محفل کا طواف

تھریان باغ جہان مین ہین فرشتہ پرواز
گوش ناہید مین طبلی کی ہی پہنچی آواز

اطلس چرخ پہ رقاصہ ہی زہرہ پر عیش
شاہ مہتاب نمایان ہی فلک پر با جیش

اون کواکب کا ہی تیار ہوا بندھوا
چشم افلاک تماشائی ہی خوش دیکھو ہا

سبب باعث افراط خوشی کیا ہی دولا
دوستونکو بھی ذرا قصۂ پر عیش سنا

قرۃ العین شہ ہند محمد بابر
صدف عصمت و عفت کا ہیہ پاکیزہ در

ہوا پیدا ہیہ خوشی اوسکی تولد کی ہی
تہنیت پیک صبا نی ہی گلونکو دی ہی

باغبان نی شجر حسن حسینان سینچا
کھل گیا فرط تعیش سی چمن مین بیلا

جامۂ سرخ ہین لالۂ گلزار جھکا
گل چنپا ہی کھین طرۂ دستار ہوا

اب یہہ ہی عرض سب احباب سی با عیش و خوشی
ہی چھٹی نور خوش اقبال کی تیار ہوئی

١٩
ہی یہہ انیسوین تاریخ جو شعبان کی نو
١٢ ٦٩
بارہ سو پر جو اونہتر ہیچ سن ہین مسعود

ہی شب جمعہ کو کی مینی بنائی محفل
بزم خوشوقتین احباب ہی ہوئین داخل

تا بہم لطف طرب خیز مہیا ہوتی
تا یہ دکھلائیں مجھی آنکی ارباب طرب
نغمہ و رقص کا ہر گوشہ مین چرچا ہوتی
مجھپہ احسان کرین سب سے ی احباب طرب

عمر بہر سبکی مین ممنون مروت ہونگی
جا نعالم سی ہی عرض آئین جلدی
عمر بہر سبکی مین پابند محبت ہونگی
اپنی فرزند کو گود میں کہلائین جلدی

بزم احباب جہان خرم و شادان بادا
اختر بخت شہ ہند درخشان بادا

رقعہ متضمن چھٹی میرزا محمد جوگی بہا از جانب
پناہ عالم نواب جہان پناہ مخلصا صاحبہ

حمد اللہ کی بعد اور پس نعت رسول
شیر یزدان شہ مردان گل باغ ایمان
مخزن حلم و کرم مجمع اخلاق و حیا
منقبت حیدر صفدر کا ہی دلکو قبول
زوج زہرا رخ دین شہ رضا کا سلطان
بانی دین نبی باعث انداز وفا

خویشِ احمد سرِ معراج پیمبر گلِ دین
بلبلِ باغِ ہُدا مالکِ ہر تاج و نگین

بعدِ تعریفِ علیؑ عرض ہی احبابسی یون
ساغرِ حسن بھرا ہی مئی خوشنا بسی یون

یہہ مہینہ جو رجب کا ہی طرب آور ہی
بارہ سو پر جو اوناسی ہوئی سن خوشتر ہی

پورِ خوشبخت خوش اقبال محمدؐ جو گی
اِنکی اٹھارہوین تاریخ چھٹی ہی ہوگی

طولِ عمر انکو عنایت کری اللہ کریم
فیضِ سُلطانِ جہانسی یہہ ہو الطفِ عمیم

عرض کرتی ہی یہہ ہر اک سی پناہِ عالم
بزمِ شادی مین جو آجائینگی شاہِ عالم

تاری احباب مجھی ملکی کہائین اوسدن
دلکو ممنون کرین سبکی سب آئین اوسدن

بار آور رکھیا اللہ نی یہہ نخلِ مراد
بُلبُلین باغ و گلستانمین ہین شاخچہ شاد

تہنیت منزلِ سُلطانمین ہر اکجا ہوگی
محفلِ عیش و طرب خوب مُہیّا ہوگی

ہی یہہ امید کہ کرنا نہ مرا ردِ سوال
ہونگی مشکور زمانیمین سبہونکی مین بحال

عرض ہی شاہِ جہانسی یہی کہ لائین تشریف
تہنیت منزلِ عالیمین ہو اجلاسِ شریف

جملہ احباب کو اللہ یہہ دن دکھلائی
شجرِ آرزو ہر ایک کا میوہ لائی

تہنیت نامہ یہہ مضمونِ خوشی پہی تمام
والسلام اخترِ تابانِ فلکِ والاکرام

## رقعہ متضمن شادی مکتب قرا علی میرزا خوشبخت بہادر از جانب نواب اختر محل صاحبہ

ہی الف نامِ خدا اور محمد مین عیان
بو تراب اُسے کہون بائے عرب ہو شایان

تا رفوقانیسی تلوار بنی میرا قلم
اور ہو ثاء مثلث سی ثنائے اکرم

جیم سی جامِ مئی عشرت و آرام ملی
حاء حطی سی جنابِ نبی کا پیغام ملی

خا ہی با نقطہ سی خرم ہی اک برگِ درخت
بیٹھیں گی شادی مکتب مین جو مرزا خوشبخت

دال سی دال یہہ ہی دوامِ دلِ بہرتی ہی
ذال سی فرائقہ کا مود ہا نکا ہی شعور

راء بی نقطہ سی راحت دلِ عالم ہی بہم
راء با نقطہ زیادہ کری الطاف و کرم

مہملہ سین سی سانسو نمکین سما یا ہی سہاگ
سین با نقطہ سی شیرین ہوئی تہنا لی بہاگ

صاد سی صولت صید حکم جو صادر ہوگی
ضاد سی ضابطۂ عیش کی ہوئی ہیگی خوشی

طا بی نقطہ سی طالب ہو اطاہر ابدل
ظا با نقطہ سی ہی ظلِ ہما ہی شامل

عین سی عینِ عنایت کی عبارت سی عیان
غین سی غاشیہ بردار ہوئی غول جہان

فا سی فی الفور یہہ ہی فایدہ فایز ہی فیض
قاف سی قاف تلا مائدہ فایز ہی فیض

کاف سی کام و دہانِ کرم و کلک ہی کان
لام سی لامعہ لمس لبِ لاف ہی جان

میم سی مہر و محبت می محبوبین ہی
نون سی نام کی نیکی صفتِ خوبین ہی

واو وارفتہ ہی وہ خود می عشرت سی مدام
ہا ہوز سی ہو اہوش ہوا بہر جام

یا سی یون یاد وہی رب یہہ خوشی عام رہی
راتدن عیش و طرب لطف کا پیغام رہی

عرض کرتی ہی یہہ اختر محل اک عالم سی
چہٹی تاریخ ملی آنکی ہر اک ہمسی

یہہ جمادی جو ہی آخر مہ با عیش و طرب
بارہ سوا ستی ہین ہی سن مہ تعلیم و ادب

نور چشم و جگرِ حضرتِ اختر کو مین — دونگی مکتب مین ہی اوس مہہ منور کو مین

آسمانیہ مین ہی تقریب چھٹی جدسی سوا — ناچ اور راگ کا ہر سمت بپا ہی چرچا

روز معہود کو تشریف جو سب لاینگی — مجھپہ احسان سی دوست یہہ فرماینگی

سبکی خاطر مین ذرا بہی نکرونگی مین قصور — لطف و احسان و مروت سی نہین پوچھہ و گچھہ

جانِ عالم کو یہہ پیغام ہی صاحب آنا — صاحب عالم و فرزند کو تم ٹہیوانا

عیش و عشرت پی یاران جہان باد مدام
یا الٰہی بحق چہار دہ معصوم کرام

## رقعہ متضمن چہٹی نزاکت آرا بیگم صاحبہ
## از جانب نواب سرفراز محل صاحبہ

حمدِ محمود و نعتِ احمد لکھہ — منقبت ابی قلم تو بجد لکھہ

شیر یزدان علی شہِ کونین — مرد میدانِ جنگ بدر و حنین

سرورِ دین وصیِّ شاہِ انام | رہبرِ کامل اور سبھکی امام

بعدِ تعریفِ صفدر و غازی | مین حکایت سناؤن اک تازی

عرض کرتی ہی سرفرازِ محل | سُنین سب دوستانِ نیک عمل

کہ مُجھی حق نی آبرو دی ہی | مثلِ گُلِ باغِ دل مین بُو دی ہی

چمنِ مُدّعا ہوا سرسبز | طوطیِ عیش کی ہوئی پر سبز

زُور پر ہی بہارِ نخلِ چمن | عندلیبون پہ ہی عجب جوبن

کارِ مشّاطہ کر رہی ہی صبا | گل و غنچہ ہوئی ہین تنگ قبا

شکلِ طاؤس باغ بُوٹی ہین | ثمرِ حُسن و عشق ٹُوٹی ہین

مست ہین میکشانِ جامِ بہار | گلِ نرگس کو بھی ہوا ہی خمار

شامِ بیہوش ہی گلِ سُوسن | صبحِ مینوش ہے چمن کا چمن

باغبانسی ہوا ہی فعلِ شنیع | مست ہین داربانِ قصرِ رفیع

طالبِ زر ہی قاضیِ گُلزار
مُہرِ محضر ہی ایک ایک انار

شاہدِ باغ سے ترانۂ عشق
اُگ چُکا ہی زمین سی دانۂ عشق

باغبان مست ہین چمن بیہوش
فوجِ گل ہوشیار و دوش بدوش

شکلِ منقل ہی لالۂ روشن
عطردان بُو سی ہی ہر ایک چمن

بہینی بہینی ہوا ہی چار طرف
باغبان نغمہ زن ہزار طرف

مستِ صہبائی عشق بُلبُل ہی
ساغرِ گُل مین شورِ قلقُل ہی

وجہِ عشرت سناؤن مین سبکو
اِسکا باعث بتاؤن مین سبکو

بارہ شو پُر جوسن ہین اب اَسی
ماہِ عیدِ شجاع بہرِ خوشی

بست و ہفتم کی رات کو احباب
میری گہر پر کرم کرین بہ شتاب

بست و ہشتم کو آئین سب ملکر
ہوئین پر تو فگن شہِ اختر

کہ چہٹی ہی نزاکت آرا کی
شادی ہی میری ماہ پارا کی

طول عمر اسکو دی خدائی کریم / چڑھی پروان ہی بفضل عمیم

جمع ہونگی جو میری ہمراہی / پاؤنگی مین جہانکی شاہی

سبکی خدمت کرونگی آنکھونسی / جام الفت بھرونگی آنکھونسی

تا مور رہونگی مین زمانیمین / آؤنگی مین ہی سبکی خانیمین

شاہ اختر ذرا ادہر دیکھو / اجی میری بھی کوئی بات سنو

سنو سلطان عالم ای جانی / ای مری جان عالم ای جانی

ای شہ ہند ای ابو المنصور / ناصر الدین رشک غیرت حور

ای مریجان ای سکندر جاہ / کجکلہ غنچہ تاج شاہنشاہ

ای مری بادشاہ عادل یار / ای مری تاجدار تاج گذار

میری قیصر زمان پری صورت / شہ دارا حشم خجستہ صفت

شہ واجد علی سلیمان فر / غازی دین ہو حضرت اختر

میری خورشید حشمت ای خاقان
ابن سلطان ہو ابن سلطان جان

ابن خاقان ہو ابن خاقان ہو
ابن قاآن ہو ابن قاآن ہو

خلد اللہ ملکہ ابداً
زید اللہ ملکہ ابداً

ای قمرا یوسفی بداغی ہو
او سپہ دلبند شاہِ غازی ہو

تم ہو فرزند حیدر کرار
تم نبی فاطمہ ہو عرش وقار

کہہ نہین سکتی ای گلِ خوبی
ختم ہی تمپہ طرزِ محبوبی

میری گہر آؤ فرازی ہو
ہم تمہین وہین سحر سازی ہو

شاہزادہ ہی منتظر ہر آن
گود مین لو اسی تم ای سلطان

تاری دکہلاؤ آنکہ مجہکو
لو اب آتا ذرا جواب تو دو

ہی جو مشہور رہیہ اسد منزل
جائی شیران حضرتِ خوشدل

سب اسی کو ٹہی مین نزول کرین
لطف ہائی دلی حصول کرین

بہرِ احباب عیش باد مُدام
یا الٰہی بحقِّ آلِ کرام

# رقعہ متضمنِ مجلسِ جنابِ سیّد الشہدا علیہ السّلام
# از جانبِ نوّاب تصویر محلصاحبہ

لکھوں شوقِ عزائی ابنِ حیدرؑ
قلم بنجائی میرا چوبِ نشتر

سیاہی کی سیہ کپڑی مین ظاہر
المسی تختۂ کاغذ ہو ماہر

یہہ وہ غم ہی کہ ہی پیرِ فلک خم
زمین پر روی جنّ و انس ہر دم

یہہ وہ غم ہی کہ آدمؑ کو ہوا ہی
یہی غم شیثؑ نی دلمین سہا ہی

خلیل اللہ تھی اس غم سی باہم
ذبیح اللہ ماتم مین تھی ہر دم

یہی غم ہی کمالِ گریۂ نوحؑ
یہی غم ہی مآلِ گریۂ نوحؑ

رہا یعقوبؑ کو یہہ غم ہمیشہ
ہوا ایوبؑ کو یہہ غم ہمیشہ

کیا یوسفؑ نی اس غم سی پرہیز ۔ رہی دریا مین یونسؑ اشک غم ریز

فلک پر حضرت عیسیٰؑ ہین غمگین ۔ ہوئی موسیٰؑ کو اس غم سی تسکین

سلیمانؑ و سکندر باہمہ جاہ ۔ غم شبیرؑ سی تہی نعرہ زن آہ

سلیمان جب گئی دشت بلا مین ۔ نہ چلنی کی رہی طاقت ہوا مین

گری تخت روانسی جب سلیمانؑ ۔ زمین نینوا پر پہنچی گریان

لگی چوٹ اسقدر صدمہ اوٹھایا ۔ بدن سی اپنی چارنی خون پایا

بھرا دل رو دی غم سی سلیمانؑ ۔ ہوا سی یون ہوا ارشاد سلطان

مجھی صدمہ دیا کیون اس زمین پر ۔ اوٹھا لیچل یہانسی اب کہین پر

ہوا تہرائی اور یہہ عرض کی آہ ۔ نہین طاقت اوٹھاؤن تمکو ای شاہ

نسیم و صرصر و باد صبا کی ۔ نہین ہی یہہ مجال ای شاہ عالی

کہ اس دشت ستم سی تمکو لیجائی ۔ مگر جبتک نہ رب الریح فرمائی

سُلیمانکو ہوا غم اور تازہ | بنائی خاکِ وحشت پاک غازہ
جبین اپنی دہری خاکِ الم پہ | لگی یہہ التجا کرنی کہ داور
قصور اس بندۂ خاطی کا کیا ہی | عتابِ ربِّ عزّت کیون ہوا ہی
سُلیمانی نہ باقی ہی نہ اب زور | اوٹہا سکتا نہین مین دانۂ مور
مجہی تو بخش ای ربِّ زمانہ | دکہا پہر مجہکو وہ ہی کارخانہ
وہین آوازِ غیب اک اونکو آئی | ہمین یہہ طرزِ توبہ کچہہ نہ بہائی
وساطت پنجتن کی اب اگر ہو | تو میری عرشِ اعلیٰ تک خبر ہو
دیا جب واسطہ پانچون تنون کا | لگا بادِ صبا کا اونکو جہونکا
ہوا ارشادِ ربّ سُن ای سُلیمان | یہی ہی جائی ذبحِ شاہِ شاہان
ہوا سچا ہو تیرا جو شامل | شہیدونمین ہوا بی شُبہہ داخل
بہت گریان ہوئی سُنکر سُلیمان | ہوا بادِ صبا کو حکمِ سُلطان

بس اب یہہ چل مجہی دشتِ جفا سی ہٹا دل قصۂ آلِ عبا سی
روانہ ہوگئی با جاہ و حشمت عطا کی پہر خدا نی وہ ہی ثروت
چرائی تہی بُزین اک روز موسیٰ وہ پیاسی تہین کہ تا کا سمتِ دریا
نبیِ حق نی چاہا ہون یہہ سیر آب غنایم نی پیا ہرگز نہ وہ آب
سبہون نی بلکہ اپنا سر اوٹہایا اشارہ جانبِ افلاک پایا
نہ سمجہی موسیِ عمران جو یہہ حال خدا سی عرض کی ربِّ مہ و سال
نہین پیتین جو پانی بی زبانین تعب مین ہین پڑی ان سبکی جانین
یہہ کیا ہی رمز ای ربِّ دو عالم ہوا ارشادِ حق ای مہرِ اکرم
انہین سی پوچہہ وجہِ خستہ حالی رہیگا پیاسا یہان اک شاہِ عالی
سُنا نامِ مبارک روئی موسیٰ کہا اللہ سی ای ربِّ اعلیٰ
محمدؐ کا نواسہ جانِ حیدر نہ پانی پائیگا اس سرزمین پر

فرات اس نہر کا ہی نام بد رنگ / یہین پر ہو گی آلِ مصطفیٰؐ تنگ

بجا ہی پہر پتین پانی یہہ چہونکر / چلی جب گردنِ تشنہ پہ خنجر

یہہ وہ غم ہی کہ عزرائیل کو ہی / یہہ وہ غم ہی کہ میکائیل کو ہی

اسی غم مین ہین جبریلِ مقرب / اسی غم مین رہی ہین خاصۂ رب

لک و بست و چہار الف ہین نبی جو / وہ ہر شب صبح کر دیتی تہی رو رو

نحیفہ کو بہی ہی ارمان دل سی / یہی رکہتی ہون مین ایمان و دل سی

بروزِ بست و پنجم ماہ ذالحج / سنِ مشہورِ مردم ماہِ ذوالحج

اوناسی ہین جو بارہ سو پہ مشہور / کرونگی مجلسِ غم اسمین معمور

اُمیدِ دوستی سب سی یہی ہی / مرادِ ملتجی سب سی یہی ہی

جو ہی بادامی کو تہی مرجعِ غم / وہان ہی بزمِ رنجِ شاہِ عالم

مجہی محروم رکہین اب نہ احباب / لٹائین آکی دُرِّ اشکِ نایاب

وہ بیٹھیں بزمِ ماتم میں ہراکجا | رہی تصویر بیگم دست بستہ

ہراک دل کو غمِ آلِ عبا ہو
بپا بزمِ ذبیحِ نینوا ہو

## رقعہ متضمن چھٹی منزلت آرا بیگم صاحبہ ازجانب نوّاب محبوبہ محلصاحبہ

پس از حمدِ خدائی پاک و دانا | قلم نعتِ محمدؐ کر تو انشا
تو پھر لکھہ منقبت شیرِ خدا کی | ولیِ حق وصیِ مصطفیٰؐ کی
رقم کر منقبت کی بعد اے کلک | جواہر کی جو ہوئی خوش گہر سلک
عجب رنگِ چمن ہی سبز و شاداب | بھری ہین جا بجا تہالی ہین پر آب
بنفشہ مو ہی سنبل لالہ گلنا | چمن ہی مایۂ ثروت سی پر زر وا
سمنبر لوٹتی ہین حسن لالا | تو گوشِ گل مین ہی موتی کا بالا

دلہن کی شکل ہر ڈالی بنی ہی ‌ ‌ ‌ جو جو ہی ہی وہ ہیر کی کنی ہی

نواڑ ہی اور بیلہ اور سوسن ‌ ‌ ‌ در آئینہ صدف کی شکل روشن

کہین شبّو ہی دنکو وہ ڈہاتی ‌ ‌ ‌ کہین نرگس بہی ہی آنکہین دکہاتی

کہین سرو چمن ہین دست بستہ ‌ ‌ ‌ سڑک ہر ایک جنت کا ہی رستہ

اَنَنّاسی تراشی ہین وہ گلدان ‌ ‌ ‌ تماشا بین ہین جنکی حور و غلمان

لبِ نہر چمن ہی کار باریک ‌ ‌ ‌ کہ نقّاشیِ مانی کی ہی تشکیک

سزاوارِ پرستان باغِ گل ہی ‌ ‌ ‌ لبِ مینوش مین جوہی کی مُل ہی

کسی سوا رغوان ہی ارغوانی ‌ ‌ ‌ گل چنبہ کہین ہی زعفرانی

مہینہ بہادونکا اور ساونی خوب ‌ ‌ ‌ جو طبعِ می پرستانکو ہی مرغوب

گل کیوڑہ کہین بو دی رہا ہی ‌ ‌ ‌ چمن عطر پریسی کیا بسا ہی

روش پٹڑی ہی شفّاف اور چہڑکی ‌ ‌ ‌ درِ منزل ہر اک جنت کی کہڑکی

کنول جھاڑ اور اسباب طرب خیز
گویتی کسبیان قوال گل ریز

کہین ہین ڈوم ڈھاڑی ساز و مرچنگ
کہین سارنگی او ر طبلی ہین خوش آہنگ

ہر اکسو باغبان ہین گا رہی ہین
چمن دریا سی سب لہرا رہی ہین

سبب کیا اس خوشی کا کر تو اظہار
یہہ سامانِ تعیش کب ہین بیکار

ہوئی ہین منزلت آرا جو پیدا
سبب اس سی خوشی کا ہی ہویدا

خدا دی طول عمر اس سرو قد کو
جگہہ محسود دی دلمین حسد کو

مین مادر اسکی ہون مشہور جانو
مین ہی ہون راقمہ اس خط کی سن لو

مرا ہی نام محبوبہ محل ہی
یہہ شہزادی نہایت خوش عمل ہی

چھٹی اسکی کرونگی ہی ارادہ
خوشی کا حوصلہ ہی اب زیادہ

مین مہمان تمکو بلواتی ہون آؤ
زچہ بنتی ہو نمین تاری دکھاؤ

مرا نخل تمنا بار لایا
خدا نی مجھکو ایسا دن دکھایا

مجھے حسرت بہت تھی ایسے دن کی | ملے یون آرزو شباب و مُسن کی

ہر اک کو حقتعالیٰ شاد رکھے
مری آغوش کو آباد رکھے

## رقعہ متضمن چھٹی بلند جاہ مرزا محمد عسکری بہادر
## از جانب نواب عیش محلصاحبہ

شکرِ خدائے ارض و سما پر ضرور ہے | جلوہ اوسیکا اور اوسیکا ظہور ہے
من بعد نعتِ سیدِ خیر الانام ہے | پھر منقبت کی سمت زبان و کلام ہے
اور بعدِ منقبت ہے بیان جال بزم عیش | ہوتا ہے اب قلم سے عیان جال بزم عیش
محفل طرب کی ہے خوشی صبح و شام لطف | جلسہ خوشی کا دیتا ہے ہردم پیام لطف
کرتی ہے عرض عیش محل یہ بصد خوشی | شادی مین آئے کہ نہایت ہے دل لگی
سامان جشن رشک دہ جشن خسروی | ہر سو سے آرہی ہے صدائے رباب ہے

پیدا ہوئی ہین بطن سی میری بلند جاہ
اللہ طول عمر کری ہو یہہ مہ کلاہ

بست و دوم کو محفلِ عشرت رچاونگی
مہمان تم سبہونکو مین اوس دن بلاونگی

اوّل جمادی کا ہی مہینہ طرب فزا
سن بارہ سو ہین اسی نہین فرق اک ذرا

سلطانِ عالم آپ بہی تشریف لائینگی
مجہکو زچہ بہی ہاتہہ سی اپنی بنائینگی

یہہ روز پنجشنبہ مبارک ہی دو ستو
آسایش و خوشی کی لئی جلد آئیو

آسایش آکی کوٹہی مین بخشی گا کردگار
مہمانو نپر بہی ہوگی عجب طرح کی بہار

حسن و ضیائی اخترِ تابان مدام باد
پیغامِ لطف و عیش پئی خاص و عام باد

## رقعہ بنام نواب ممتاز بیگم صاحبہ و نواب شوکت بہو سردار بیگم صاحبہ

ماہ و شانِ فلکِ احترام
زہرہ و ناہیدِ سرِ چرخِ کام

مخزنِ اسرارِ وفا مہر کیش — معدنِ انداز و حیا مہر کیش

افسرِ فرقِ شہِ انجم نثار — آبرو و رنگ دُرِ آبدار

کانِ محبت شجرِ باغِ جان — آئینہ و طوطیِ ہندوستان

مطلعِ دیوانِ دلِ شہریار — مقطعِ مجموعۂ شبہائی تار

بیتِ غزل مصرعِ بحرِ سریع — نیک عمل مصرعِ بحرِ سریع

شمعِ شبستانِ رُخِ انجمن — لعل لب و مہر رخ و گلبدن

ہمدم و رنگین سخن و نازنین — مونس و ہمشیرہ و پہلو نشین

ایفلک عمرِ تُرا از طول باد — دشمنِ تو خارِ رہِ غول باد

بعدِ تمنائی ملاقاتِ خوش — آرزوئی وصلِ سوالاتِ خوش

خامہ گلریز ہی مطلب نگار — لکھتا ہی احوالِ دلِ رازدار

پہلی تو سمدہین کو ہمارا سلام — دوسری سردار کو ہی یہہ پیام

خوش ہوئی ہم مثنویاں جب ملیں
بند جو کلیاں تہیں دونوں کی کھلیں

پائیں عرضداشتیں دو واہ واہ
خوش ہوا دیکہی سی دل بادشاہ

آتا ہی دیجہ بفضل خدا
اسمین مزا پائیگا دید کا

شادی کی تقریب ہی اس ماہ مین
حوصلہ افزون ہی دل شاہ مین

ہوگی قمر کی شادی ضرور
ہوئیگا دونا مجہی عیش و سرور

دونوں کی ہی دیکہنی کا اشتیاق
چند دونوں کی ہی جدائی ہی شاق

دو صد و یک الف پئی زادراہ
بہیجا ہی دونوں کو یہہ خیرخواہ

بہیجی ہین سمدہن کو فقط آٹہہ سو
پاؤمین سردار کی ہی دلمین ضو

روشنی دلسی بہم کرکی لو
بہیجا ہی سردار کو ہی چارسو

جلد خدا راکہین پہنچائی
آئی ای مہر و وفا آئی

تاکہ ہی اس باغ جہانمین بہار
تاکہ ہی پر داغ دل لالہ زار

گوشِ گلستانمین ہین پہولونکی دُر | حلق مین بلبل کی نمایان ہین سُر
سرو کی استادگی ہی جبتلک | شیشہ و ساغرمین ہی جبتلک
قمریان ہین طوقِ فگن در گلو | باغمین جو ہی کی مہکتی ہی بو
سرد ہین جبتک روشین باغکی | رنگتین آسودہ ہین رخِ داغ کی
طوطی و آئینہ غزال و چمن | جو ہنو نپر انکی ہی جبتک پہبن
اصل مین ہی فرع شجر مین ثمر | پتونمین گل صحن چمن سبز و تر
حُسنِ حسینان کا ہی جبتک بناؤ | شمسِ فلک کا ہی جہانمین کہاؤ
شام و سحر ظلمت و نور و شفق | عیش و خوشی شادی و رنج و قلق
سمدہنونکی عمرین ہون دہ چندار | روز بر اتونکی نمایان ہون طور

اخترِ خوش نامہ ہوا اختتام
پہنچی وفادارونکو تیرا سلام

## رقعہ اسمی نواب شباب محل صاحبہ

آج مینی یہہ سنا مجھکو بلاتی ہو تم
نہین معلوم کہ کیون عشق جتاتی ہو تم

مین وہی ہون کہ مری باتونسی نفرت تھی تمہین
صاف ظاہر ہی اجی جھوٹی محبت ہی تمہین

ورنہ فرمائش خلوتکو نہ یون ٹالتین تم
اپنی عاشق کی محبت کو نہ یون ٹالتین تم

کیا کہین جیسی ہی شرمندگی ایسی ہمکو
سر پہ پھر الرزہ چڑہا ہو گئی سب غمکو

آنکھین اب چار نہین ہوتین تری سر کی قسم
تیری دانتونکی دہن کی تری گوہر کی قسم

## نظم درادای شکر ملاقات سکتر صاحب بہادر

شرف گھر کو ہوا اختر کی دلکو اب یقین آیا
ستارہ نیک تہا اسکا جو تجھسا مہ جبین آیا

ادبسی تسی تو گویا سپاہ نجم و کوکب ہی
پئی احوال پرسی آسمان بہر زمین آیا

بہت آئی گئی انصاف والی لاکن ای منصف
کوئی عادل زمانہ حال مین تجھسا نہین آیا

کم و بیش اسمین اب ممکن نہین وہ حکمِ عالی ہی — ہمین فرصت نہین خوفِ کراماً کاتبین آیا

اثر گھٹتا رہین موقتِ سخن پہول جھڑتی ہین — ہنسا وہ مثلِ لالہ جو کوئی اندوہگین آیا

ہوا پیچھی پہ ہی اسکی قدم چلنی مین آگی تہی — ہوا شبدیز بادِ خوش جو تو بالائی زین آیا

کلاہِ فخر تا چرخِ چہارم کیون نہ اب پہنچی — رُخِ گاڑی سی مجھکو یاد لطفِ سرنشین آیا

بس اب بہاگین گی جور و ظلم و جبر و قہر و رنج و غم — الا ایسا کہ عادل منصفی سی خوش قرین آیا

عدالت اسکو کہتی ہین وہ ہین پائی سزا وستی — درشت افعال کو مجسم خیالِ نازنین آیا

وہین وہ شحنۂ عدل و سیاستمین ہوا قیدی — کوئی دشمن دغا دوستی مین جب کمین آیا

ہوا ہندوستان روشن جو مہرِ رُخ ترا چمکا — شرف پایا مکان و شہر نی نورِ مکین آیا

مری اخلاصمندی خانۂ دلمین مؤثر ہی — سکرتر مہرِ اعظم مخلص طاعت گزین آیا

ازل سی آجتک دنیا مین ایسا منصف و عادل — نہین آیا نہین آیا نہین آیا نہین آیا

زمین پر مستغیث و دادخواہِ غم ہین راحت سی — مسیحا چرخِ چارم پر ہین خوش حامیِ دین آیا

ادب ان قاعدہ دانی تحیہ دان سب ہی جہکا ئین
پڑی ہی ہوم اہلِ علم و دانشمین فہین آیا

ہر اک نقشِ قدم کو دیوہ ہندستان کر سجدہ
پرستا ئین ہیہر پریونکی زبان و ہی حسین آیا

عجب انداز سی حسنِ ممالک کو بڑہایا ہی
قبایح ہند مین عنقا صفت ہین قبح بین آیا

ڈری مظلوم سی ظالم زمین چرخ چہارم ہی
سکر تر ہند مین یا عیسیِ دن نشین آیا

شہنشا ہونکو جو لازم ہی شاہونسی وہ سیکہتی ہی
الا دل جنّدار وشن کُن شمع نگین آیا

عطا رملک و مال و نقدِ دولت روز جاری ہی
تمنا سی یاوہ پایا جو حسرت قرین آیا

سروشِ غیب نی مجہکو صدا دی و ہوی خائن
بس ای شاہِ اودہ خوش ہو کہ راز ونکا امین آیا

## نظم درادای شکر ملاقات وزیر الممالک نواب گورنر جنرل بہادر

والیِ مملکت کی زیارت ہوی نصیب
اب مجہکو ملک و مال و ریاست ہوی نصیب

حالاتِ نیک و بد کی نمایش ہوئی ہی خوب
اعمی کو آج چشمِ عدالت ہوی نصیب

تاج سر خدیو جہان جلوہ گہ ہی
بال ہما سی مجھکو شرافت ہوئی نصیب

قصد ثنای پاک کیا اوسنی دلمین جب
سحبانکی ہی زبانکو فصاحت ہوئی نصیب

اک مشت استخوان پہ کرم ہی جو سر بسر
سمجھا ہمای حرص سعادت ہوئی نصیب

یون فخر اتحاد ہی مخلص کو بلکہ صاف
زاہد کو بین کعبہ عبادت ہوئی نصیب

بارہ۱۲ برس گذر رکی پھری گاہ کی ہی دن
تیرہ۱۳ برس کی بعد ضیافت ہوئی نصیب

عصیان جو کچھہ ہوئی تہی وہ سب محو ہو گئی
ہی ہر گناہ عفو شفاعت ہوئی نصیب

جب سلسلہ مین مدح کا لایا کلام مین
میری زبان مین مجھکو بلاغت ہوئی نصیب

اس عہد مین شرر ہی نایاب ظلم دور
اللہ اک صنم کو شرارت ہوئی نصیب

گردنکو جسنی خم کیا پہنچا وہ چرخ تک
سرکش ہوا تو اوسکو قباحت ہوئی نصیب

ہم پلہ اب نہ جم ہی نہ کسری نہ سیم و زر
جو دلمین چاہتا تہا وہ دولت ہوئی نصیب

یہہ تازگی نہین سر شاخ گلاب مین
تمسی گلونکو عین صباحت ہوئی نصیب

یہہ شک ہی کہ ساتھہ رہا آپنک وچہون
سایہ بیکو میری مجہسی قابت ہوئی نصیب

صبح و مسا و شام و سحر آرزو یہہ تہی
بر سونکی بعد چشم عنایت ہوئی نصیب

ذکرِ رخِ ملیح سی لذت قلم کو ہی
لفظِ ملیح کو بہی ملاحت ہوئی نصیب

سب آرزوئین شاہِ اودہ کی بر آئینگی
مشکور رب ال ہی دعوت ہوئی نصیب

## دفتر دوم در مخمس و رباعیات و سلامہا و نوحہ ہا

## مخمس مصرع غزل نواب صدر محل صاحبہ

سمندر ہوئی ہین لہرا دائین ناصرِ دینکی
ہوئین نر لفونکی حقین نہ سہرا دائین ناصرِ دینکی

بنی ہین دشتِ دلمین شہر ادائین ناصرِ دینکی
عروسِ نازکی ہین مہر ادائین ناصرِ دینکی

جو انہمین تو ہونگی قہر ادائین ناصرِ دینکی

بدی چشمِ بصیرتسی کہائین ناصرِ دینکی
ظہورِ ناتوانی ہی جفائین ناصرِ دینکی

ہزاروں سال تک ہوں رو بلائین ناصر دینکی
ضعیفی مین ہین مستحکم بنائین ناصر دینکی

جو انیمین تو ہونگی قہر ادائین ناصر دینکی

نمایش بیٹھنی سی اوسکی ہوگی خانۂ زین کی
جگہہ ہرگز نہین اس قصر دلمین بخشش و کین کی
قواعد ٹھیک ہین حاجت نہین کچھہ حکم و آئین کی
ضعیفی مین بہی ہے رنگت رخ کی ہی آئینۂ چین کی

جو انیمین تو ہونگی قہر ادائین ناصر دینکی

جدہر نکلی اودہر ضرب بتیغ عشق عاشقونکو دی
بضاعت جنس ہو یا نکی جو کچھہ تہی وہ اونسی لی
کلیجی ہل گئی تہا تبا ہر اک نی غمسی اپنا جی
کوئی غش ہو گیا سردی کہین پائی کہین گرمی

جو انیمین تو ہونگی قہر ادائین ناصر دینکی

بہار باغ صد آرا سجاتی ہی بجا ہی
کلام ایسا درست و صاف موزون ہوا ہی
جو مصرع مطلع اول غزل کا تہا لکہا ہی
بس اختر مصرع خامس سی کیا مضمون کہلا ہی

جو انیمین تو ہونگی قہر ادائین ناصر دینکی

## اشعار متفرق و رباعیات و قطعہ ہا

### بیت

اگر نذر بندگی ہوئی قبول
تو دنیا کی دولت مجھے ہو حصول

### دستخط خاص بر اشتیاق نامہ خانم صاحبہ

حدت آفتاب سی ہی گریز
اسلئی وصل سی ہی پرہیز

### دستخط لفافہ اسمی نواب ملکہ سیمتن صاحبہ

پہنچی یہہ لفافہ مبارک
اوسکو کہ جو سیمتن ہی بیشک

### دستخط ناصیہ محبت نامہ نواب تصویر محل صاحبہ

برا ہو اس ہوائی بد کا جو سرگرم ہائی ہی
صدائی اختلاج قلب یہہ مضمون سناتی ہی
نہ جبتک موسم بارد ہوائی سرد ہو ملحق
نکل تب تک نہ جسخانی سی گو ملکہ بلاتی ہی

### رباعی فارسی

ای رُخِ تو نورِ کرم بیختہ | بحرِ مودّت بہم آمیختہ
چون نشود از دلِ من دور غم | رشحۂ الطافِ ہمہ ریختہ

## رباعی عربی

شمس افلاک و ضیاء الشمع طور | عارضٌ خدّ القمر جبل البلور
تو ئی آفتاب آسمانہا و روشنی شمع طور | رخسارۂ تو رخسار قمر است و کوہ بلور
فی قیام باعث الصبر القلوب | انّ ہذا شمسہ تسبیح نور
در قیام تو اسباب صبر دلہا است | بتحقیق کہ قیام تو بصورت شمسہ تسبیح نور

## قطعہ

حضرتِ آدم زمین پر آئی جب | صُلب مین تہا اونکی نورِ مرتضےٰ
نوح کشتی مین تہی نورِ پاک سی | آتش ابراہیم پر لالہ ہوا

## قطعہ

اک نور سی محمد و حیدر ہین جلوہ گر | دو جزو ایک نور کی اللہ نی کئی
دُنیا مین جب ہدایتِ مخلوق کو آئی | چہرو نسی انکی رشکِ خور و ماہ نی کئی

## قطعہ

کوئی فرزند نہین پاسی آگی پیدا — نور حیدر ہوا ظاہر یہان قبل از آدم

مین تم ای شیر خدا دونونکا ہی قبل ظہور — ہنس کی فرماتی تہی داماد سی احمد ہر دم

## قطعہ

منور ہوئی نور حیدر سی دنیا — نہ پیدا ہوئی تہی کوئی چیز پہلی

سکہائی روش حمد حق کی انہین نی — فرشتون کو بہی تہی نہ تمیز پہلی

## قطعہ

کوئی شیعہ جو کبہی جاتا ہی نزع کی پاس — اوسکی نطفہ مین ملا دیتی ہین آب جنت

دوستی اس سی علی کی اوسی حصول ہوتی ہی — خاک شیعہ ہی ہمیشہ سی لعاب جنت

## قطعہ

چوبیس ہزار سال آدم سی قبل — پیدا ہوا نور مرتضی شیر خدا

فرمایا محمدؐ نی کہ ای میری دوست
ہم تم اک نور سی ہوی جلوہ نما

## در زبان حبشہ

اَتی اِنی سَناکو توبوتی اِجَہ سُدارِتی
تو میری گہر آیا آنسو آنکہہ سے بہا گی

بُدینہ فِدی اَنا بِیلا اِلکان اَفان تَیی
روٹی دی مین بہوکا ہون انت بان کاٹتی ہین

## در زبان انگریزی

گاڈ سیف دہ کنگ کوین وکٹوریہ
خدا سلامت رکہی بادشاہ ملکہ وکٹوریہ کو

مائی برادر کا نیلی ہنس ٹو یو
میرا بہائی سلام بولتا ہے

## در زبان بنگلہ

تُمہین چہتر پتی ہیجے
تم بادشاہ ہو

آمی بیٹ کہیتی ہیجے
مین بہوکا ہون

## در زبان پنجاب

تیندی جند دی علیؑ دی امان
تیری جان پر علیؑ کی امان

مینڈی پیران وینون دُو لیکو پہچان
میرے دل کی بات بہچان لو

## در زبان بہاکہا

رجنی بہانی اور گہٹ گئی چندر جوت
رات بڑہ گئی اور گہٹ گئی چاند کی روشنی

پی نا گہٹوری جیسی میری جیا کی ہیت
مگر نہ گہٹی ای سا تہ والی میری دل کی ہیت

## شعر در زبان کشمیر

| زلیخا صورتا یوسف نموتہ | ہسیون ن کہسیون ورزونہ |
| --- | --- |
| زلیخا کی ایسی صورت اور یوسف کا ایسا طلعت | ہنستی ہوئی جیسی کہنچی ہوئی پوری چاندنی |

## کلمہ در ترکی

شاہ اودہ سنقاخ گید سکرتریا ننددا
اودہ سے مالک اوٹہہ کہڑا ہو وزیر گورنر آیا ہے

الگی گمش اوسنی یانندا ورد آل گیاترن
کتنا قرض تیرا چاہتا ہے کہہ کہ ادا کرے

## سلامہا

سحابِ غم مین مرا ماست نی چرخ آفت پہ مونہہ چہپایا

ستاری ٹوٹی زمین کی اوپر فلک پہ ابرِ تعب گہر آیا

علی کی اولاد پر ستم تہا جوان و خورد و کلان کو غم تہا

ہر ایک راہی سوئی عدم تہا جناب خیر النسا کا جایا

لکہاہی راوی نی بعدِ سرور عجب الم تہا رخ جہان پر

سروں کو ٹکراتی تھی سمٹ سمٹ کر ہلا تھا تخت لعین کا پایا

جناب زہرا تھیں سر کشادہ بکا سے اندوہ تھا زیادہ

رسالت آرا ہی تھی پیادہ چلا جو مقتل میں شاہزادا

سنوارا اکبر کو شاہ دیں نے بنا یا دولہا بھی دلحزیں نے

کیا جو رخصت شہ زمیں نے تو چشم حور میں بھی خوں بھر آیا

حضور شاہنشہ زمانا نثار ہوتا تھا سر یگانا

ہجوم مردم سے آستانا بنا تھا عرش خدا کا پایا

لعین لگاتی تھی تیر و خنجر لب شہ دیں پہ یاد داور

بدن پہ ہر زخم کی برابر شعاع خورشید چتر آسا

وفور رنجش ظہور آفت فتور دنیا سر مصیبت

خدائی عالم پہ حمایت رکو عمیں تھی وہ شاہ والا

تپک رہی تہی جو زخم کاری چمک تہی شمس و قمر کی ساری

ہر اک جراحت گلِ بہاری غضب تہا بند و بنہ چہتقعالا

وہ دہوپ صحرا ای بدشگونکی وہ پیاس وہ بہوا او وہ گرمی

جگر مین سوزش تو دلمین سردی زبان خشش پہ شہکی گویا

وہ گرم جنگل زمین دہکتی لہو کی ہانڈی تہی تمین بکتی

ہوس سی خیمہ ہر آنکہہ تکتی پکار از ینب کبہی سکینا

ہر ایک ذرہ دہک رہا تہا تو زخمِ سینہ تپک رہا تہا

لہو سب اعضا مین پک رہا تہا ہر اک جراحت سی تہا وہ بہتا

مکانسی تہا خوف ہر مکین کو فرشتی تہا نبی تہی سب زمین کو

اوہر تشدد تہا بغض و کین کو کہین پہ خنجر کہین پہ بہالا

کہا نمین تہا تیر ایک جانب زبانپہ تقریر ایک جانب

لہو کی تحریر ایک جانب ہم الم مین تمہارا مولا

کبھی وہ پہلو بہ پہلو ہونا تڑپنا ریتی پہ گاہ رونا

رُخ اشکِ آفت سی شہ کا دہونا جگر مین سوزش لہو پہ نالا

کوئی یہہ کہتا تہا مار ڈالو بس آؤ اب حوصلہ نکالو

اوٹہا تو خنجر تبر سنبہالو وہ دیکہو غش مین ہی شاہِ دُنیا

بڑہا جو اک نابکار اوسدم تو دیکہا احمد بچشمِ پُرنم

یہہ کہہ رہی ہین کہ نورِ عینم بلا کی جنگل مین تجہکو مارا

وہ زخم آنکہو نسی ہین لگاتی جنابِ احمد ہین رنج کہاتی

حسن کو زہرا کو ہین دکہاتی مری نواسی کا حال ہی کیا

بوقتِ ذبح شہ مکرم عجب تلاطم بپا تہا اوسدم

تہا مرغ و ماہی کا ایسا عالم کہ ساری دُنیا تہی زیرو بالا

زمینِ کرب و بلا تہی غمگین ہوا تہا آبِ فرات پُرکین

حُسینؑ دیتی تہی سبکو تسکین کریگا سیراب حقتعالا

ہوئی تہی زخمو نسی چور سرور ہزار و نُہصد تہی زخم تن پر

کسی نی مارا الم کا خنجر لگایا آکر کسی نی بہالا

ہزار افسوس اہل بدعت علیؑ کی فرزند کی حمایت

ہوئی نہ تمسی یہہ ہی شکایت نہ بخشی محشر مین حقتعالا

جو دیکہا مُرتد نی روئی خندان حُسینؑ گلگون قبا کا یاران

پہر ایسی چہیڑا کہا یہہ دندان ہین خوب روشن جو ہی اوجالا

جہاد ایسا کیا تہا پہیم شمار مین وہ نہ آیا او سدم

ہوا یہہ مجروح شاہِ عالم کہلا تہا زخمو نسی باغِ لالا

نہ تہی چمن مین بہار باقی مگر تہی گلشن مین خار باقے

رہی وہ بیدین ہزار باقی گُلِ امامت خزان سے بیدا

شعاعِ شمس و قمر گھٹی تھی تو چھاتی افلاک کی پھٹی تھی

ہوس فرشتونکی بھی ہٹی تھی ہوا جو طوفان تیر و نیزا

کوئی یہہ بُولا کہ دین مین رخنا پڑا ہی کیسا غضب ہی مولا

دُرِ امامت ہی غرقِ دریا تباہ اُمت کا ہی سفینا

سکینہؑ دوڑین کہا کہ دیکھو ہماری بابا پڑی ہین لوگو

نہ سر ہی دہڑ پر جو ہمسی بولو اُٹھو کہی سی ہماری شیدا

بس آج اختر ہی سوگواری بانبہ فریاد و آہ وزاری

علیؑ کی آئی جو ہین سواری کہا زمین پر پڑی ہو بیٹا

## سلام ۲

ظہورِ حضرتِ آدم سی تا زمانِ حال  ہوا نہ ابن یداللہ سا کسیکو ملال

نصیب آب و غذا تین دن اوسی ہوئی | کہ جسکی باپ نی سائل کا رد کیا نہ سوال

قطعہ

کہا یہہ شاہ غریب الوطن نی پانی دو | ہوا ہی نار یو شستما یہہ پیاس سی بیحال

کہا یہہ حرملہ نی لو یہہ جام آب پیو | لگا یا تیر کہا بس کرو نہ قیل و قال

بوقت ذبح شہنشاہ نیر اعظم | جہان مین روشنی ماہ پر ہوا تہا زوال

کسوف اور خسوف اور اندہیرا چہایا تہا | پڑا تہا خاک پہ زہرا کا جبکہ بدر کمال

اوجاڑا گلشن ایمان لٹی بہار دین | کیا یہہ باغ وہ جہانکو بلا کی نہال

ندا یہہ نعش اکبر پہ مصطفی نی دی | ملا ہی خاک مین یوسف تمہارا حسین و جمال

وہ دہوپ حشر کی دن تہی کہ سرخ تہی جنگل | وہ گرمی تہی کہ دہکتی ہون جسطرح سی زغال

صدائی نزع بہی اکبر نی دی تہی باپ کو | او تر گئی تہی کلیجی مین جبکہ نیزی کی بہال

رخ شہید جفا پیاس سی ہوا تہا سبز | زمین دشت بلا خونسی ہوگئی تہی لال

نہ طاقت او نہین تہی تلوار کی پکڑنیکی | عطش کی زور سی ابن العبا ہوئی تہی نڈہال

نمود خال سیہ زیر ابروے اکبر — کہ جسطرح تہہ محراب سُو ہی ہو ن بلال

عمامہ سرسی ٹپک کر کہا یہہ قاصد نی — کہلا نہ فاطمہ صغرا یہ کربلا کا حال

ازیسی معرکۂ کربلا لکہا حق نی — حدیثین ہی ہین شہادت پیشاہ و نیکو ال

پچہاڑین کہاتی تہین جو رین ملک پیشانی تہے — کہلی تہی زینب و کلثوم کی سرونکی بال

ملیگا روز جزا جو وہ دیکہی گی دنیا — نہ بہجہی کینہ ور اس ظلم و ظالمی کا مال

کہا یہہ لشکر شہنی جہکا کی اپنی سر — قدم بڑہانی دین ورکو کیا ہماری مجال

لب فرات جو پیاسی اسیر جاتی تہی — سرونکی بال تہی ماہتی بحر غم کی جال

کبک ہی ٹہوکرین کہاتی تہی وقت جنگ وغا — خرام ناز شہیدانسی تہی عدو پامال

ہلال وار تہی شمشیر صاعقہ قبضی مین — سرونپہ وہ دل آہ تہی ہر اک کی ڈہال

سر اور دمسی وہ باہم ہوا تہا آمد مین — خرام دلدل خوشگام تہا کہ مور کی چال

غضب کی حدت شمس فلک تہی حشر مکو — کہ وہ یکدان فلک مین بہی آ گیا تہا ابال

خدا

ظہور نرگس شہلا عیون اکبر ہین
کہ رنگین آنکھین جو پر آتی تھی شوخ چشم غزال

کٹا جو دشت مصیبت مین و باغ مراد
درخت شرع کی باقی رہی نہ کوئی ڈال

عیان پیام قیامت تھا وقت قتل حسینؑ
بیان بحر تھا اسوقت موج موج اچھال

سیاہ رنگ ہوئی تھی ہر اک قبائی گل
کسی درخت مین غمسی رہی نہ باقی چھال

محبو ماہ محرم مین تم بھی اشک بہاؤ
کہ رنج حضرت زہراؑ کو اندنون ہی کمال

بوقت جنگ و غزا تھا یہ ورد کبر فی الغفور
کھایا تھا شاہ نی ظاہر کرو کچھ اپنا کمال

عزیز و بعد شہادت امام تشنہ کی
جمال فتح سی چھپری ہوئی بدونکی بجال

وہ ماضی ہوگئی جو جو کہ نامور تھی عدو
انہونکو ہوئیگا معلوم حال استقبال

حیا سی اہل حرم اپنا مونہہ چھپاتی تھی
جو ملگئی تھی نساؤنکی درمیان جال

لڑائی ہورہی تھی و پھر کو شدتسی
زوال مہر سی موقوف ہوچکا تھا جدال

تہ تیغ کیڑا نہ سر دھڑ پہ غرق بحر خون
پڑا تھا دھوپ مین عریان ہر اک خجستہ خصال

یہہ خوف کرتی تہی سجاد روزِ عاشورہ
جنابِ حضرتِ باریکو آنجائی جلال

چلی تہین آندہیاں جاری تہا زلزلہ بہاری
نہ بازآتی تہی اسپر بہی وہ زشت افعال

بہت دلیری و ہمت سی لڑتی تہی اصحاب
بدونکو بہیجتی تہی نار مین وہ خیر سگال

سراب رنگ کو دریا سمجہکی گرتی تہی
لہو کی تہالی تہی پیاسونکی حقمین جامِ زلال

ہر ایک سمت سی وہ بار وارہ بہاگتی تہی
ٹہر نہ سکتی تہی شیرونکی سامنی وہ شغال

جو گفتگو سرِ دربار کی یزید نی سخت
کہا یہہ زینبِ ناشاد نی زبان سنبہال

فنا مین پیش ہی اختر کو گو کہ ہجرِ بقا
جنانمین حورِ بہشتی سی ہوئی اسکا وصال

## سلام ۳

ہوا نہ زمین شہِ تشنہ کا کلام تمام
کیا جو حرملہ نی بختِ دلکا کام تمام

ہزار و نہصد و پنجاہ زخم تن پہ تہی
بہری تہی خونمین ہوار کی لجام تمام

کہا یہ شاہ نی شدید زور سر پٹ ہی / چہٹی ہی جاتی ہی طاقت کی اب نہ ماتم تمام

کہا یہ ساقیِ کوثر سی شاہِ تشنہ نی / بہرا نہ پانی سی افسوس مینی جام تمام

کہا یہ شہ نی کمانکی طرح سی قد خم ہون / بدن کی ٹکڑی ہین پیوستہ ہین سہام تمام

نہ پانی وین کہا عباسؑ نی فنا ہونگی / کریگی ناریونکو بُرّشِ حسام تمام

کہا یہ صغریٰ نی شمعِ سحر ہون فرقتسی / گہلی ہین آتشِ غمسی مری عظام تمام

ہو برس گیا سورج گہن ہوا دنکو / مُحبتو زمین ہوئی جب شہِ انام تمام

اوٹہا نہ سکتی تہی لاشیکو گہوڑی پر شبّیرؑ زین / یہ چور زخمونسی تہی اکبرِ کرام تمام

بنا یہ آہن محرابِ خنجرِ ظالم / ملائکہ نی ندا دی ہوا امام تمام

بوقتِ ذبح شہنشاہِ دین نی لیسی کہا / بروزِ حشر رہی اب ہماری کام تمام

قلم ہی جہک گیا سجدیکو یہ ملی لذّت / لکہی جو لوح پہ چودہ تنونکی نام تمام

جبین کو خاکپہ شہبازِ دین جہکاتی تہا / گشادہ پر تہی اودہر تیرونکی جام تمام

اگر سیاہی ہو دریا فلک بنی قرطاس | نہو سکی یہہ مگر حالِ غم مدام تمام

نہ سیری جانکو رونیسی اور نہ غمکی کمی | دل اس الم سی ہا کرتا ہی مدام تمام

سرونکو صبح کو داخل کیا ہی حیرانی | ہوا سرور سی آئینہ بند شام تمام

پہ چبھی تھی بلبل ایمانکی پاؤنمین کانٹی | بچھائی اہونمین صیادِ دین نی دام تمام

بدونکی واسطی راہ سقر نمایان تھی | پڑی تھی خاک پہ ہیہات نیکنام تمام

کسی مین ہوش نہ باقی تھا وقت قتل حسینؑ | کلیجی تھامکی روتی تھی خاص و عام تمام

گری جو اکبر ناشاد گھوڑی سی افسوس | پھرائی لاشی پہ ہوا ریتیز گام تمام

اسیر حضرت سجاد تھی حرم کی ساتھ | ہوا نہ اونسی نقاہت مین ایک گام تمام

برہنہ سر سرِ اشتر بٹھا دیا ہی ہی | سنا نہ شمر نی کلثوم کا کلام تمام

حرم تھی اونٹونپہ انبوہ خلق اتنا تھا | بھری ہوئی تھی تماشائیونسی بام تمام

گئی پڑی ہوئی تھی کہکشِ ماہِ مرتضوی | مجہو ہو گئی پامال خوشخرام تمام

حسینؑ امام نی بازار کفر و نرغہ مین
چکائی جنس امامت کی دام و اتمام

بروز حشر تمامی ہی اس کہانیکی
رہا یہہ قصہ پُر درد ناتمام تمام

قلیل ہی تھی جو مجروح پیاسی گذری
عطش سی آئی زمین ہوئی آہ ناتمام تمام

مدار کار امامت تہا ابن حیدرؑ پر
ہوئی تہی سہل شہادتکی سب مہام تمام

بوقت صبح چہڑی جب لڑائی میدان مین
کیا کسی نی نہ پہر صلح کا پیام تمام

کسی کو طاقت گویندگی نہ تہی زمین
تہا سر جہکائی ہوئی فرقہ ظلام تمام

اگرچہ لاشی تہی ظاہر مین خاک پر لاکن
بزیر عرش برین تہی وہ خوشمقام تمام

گئی رکوع مین جسدم تو صبح صادق تہی
کہا حسینؑ نی بس ہوچکا قیام تمام

غضب کی شدّت رقت ہی روح زہرا کو
بس اب رو رلا چکی اختر کرو سلام تمام

## منقبت ۴

دشت و کوہ و نور و نار و شمس و ماہ و خاص و عام
خشک و تر سُرخ و سفید ان سب کا مالک ہی امام

معدنِ جود و سخا بحرِ شجاعت پیشوا
مخزنِ لُطف و کرم دُرِّ امامت نیکنام

ای دُرِ دریائی رفعت ھادیِ دینِ مبین
مطلعِ دیوانِ احمدؐ تُم پہ مادح کا سلام

شہریارِ ملکِ ہمّت قاطعِ بازوئی کفر
تاجدارِ شہرِ غُربت رازدارِ خاص و عام

معنیِ آلِ عبا محبوبِ یزدانِ پارسا
بیتِ مضمونِ عطا جانِ رسُولِ نیکنام

سبطِ احمدؐ روحِ زہرا پارۂ جانِ علیؑ

ای حسنؑ کی بہائی نورِ دینِ خیر الانام
شاہِ شاہانِ جہان سلطانِ دین حبل المتین
ماہتابِ چرخِ رفعت آفتابِ لعل فام
قصرِ دلمین یاد ہو جب چہرۂ پُر نور کی
مہرِ عالمتاب حشمت کیون نہووی روئی بام
سائلِ درگاہِ والا دو جہان مین سیر ہی
مدح خوان کی تم ہو شاہا تُمسی ہی ہر وقت کام
نجم و افلاک و قمر خورشیدِ دریا نیک و بد
رکھتی ہین جن و بشر دیو و پری سب تمسی کام
بخشدو سائل کو کھانا تیسری روز یمین جب
پھر بھلا رہجائی کیونکر اس جہا نمین میرا کام

تم وہ وائی دردمندان بازوئی جبریل ہو

تسی قطرہ بس تک ہوا ای تاجِ عالم شادکام

عرض کرتا ہون شہا دربارِ عالیجاہ سی

مدّعا میرا برآئی اور نہ اُنکی کوئی کام

تر زبان ہون مدحِ ذاتِ پاک سی صبح و مسا

سرخ ہو جاتی نہ کیونکر نامِ خوش سی روئی کام

بارِ جود و بخششِ مولی جو اوسپر لاد دون

ہوی گا وِ ارض کو مُشکل اوٹھانا ایک گام

بلبل و داؤد و طوبی طوطی اسجا بند ہین

مدحِ سبطِ مُصطفیٰ سی کیون نہو نہین خوش کلام

ای غزالِ وادی کعبہ ہنر بردشتِ جنگ

آپکی چشمِ سیہ سی پیلتن ہون کیون نہ رام
تیرا عہدِ خوش نصیب اونکو اگر ہوتا شہا
روئی انور کی تصدّق ہوتی ہر دم ہام وسام
کہینچی دستِ دُرفشان بعدِ شہادت بہی اگر
تیغِ انور کی چمک سی موم ہون بہرام وسام
ریشِ انور کا جو سایہ گُلشنِ جہان پر پڑی
بُلبُلِ دلہائی عالم پہڑپہڑائین بھرِ دام
مست ہون نامِ خدائی پاک سی مجلس مین مین
بادۂ وحدت سی بہری آپ میری دلکا جام
دوریاد آتی امامِ تشنہ کی جب پیاس کا
مدِ بسم اللہ بنجائی ہمارا خطِ جام

قتل کرکی آپ کو وہ زہر مار اسکو کری

سرنگون کیونکر نہ ہو جائی لعین کا رونی جام

ای مہِ زہرا جو پی تہی بعدِ قتلِ شہ شراب

لیگئی وہ زخمین سید ہا کا فرونکو مہر جام

سیر کیا ہوگا لعینِ خستہ دل اوس ہوک مین

بی محبت آپکی بخشش ہی بالکل نانِ جام

## مطلع

ای مہِ چرخِ امامت عرض کرتا ہی غلام

چشمِ خوش آہوی کعبہ زلفِ شبگون لام لام

بی سبب اعدائی دین کرتی ہین ذاکر کو حلال

بی جمال و روئی انور زندگی اب ہی حرام

شاد باشی آمدی خوش بارک اللہ حبذا

ہر طرف مرغ و ملک زائر کو دیتی ہین پیام

نسر طائر مرغِ سدرہ کی ہین لرزان بال و پر

روضۂ انور پہ ہی حور و ملک کا انتظام

چہپ چکی ہی لوحِ حق پر مُہرِ نامِ پاکِ شاہ

عرشِ انور جائی اجلاس آپکا عالیمقام

۱۴
چودہوین سی غرّہ تک ہر شب اوسی نقصان ہی

جہیپتا ہی چہرۂ پرُ نور سی ماہِ تمام

چنگ زن شمشیرِ شہ سی ہی براتِ بدقماش

تاجِ فرقِ روسفیدان سرخرو ہی یہہ غلام

خاک نظر آئی نہ دیگی ایکدم مین باغیو

تمین صفرا کو پکای رات دن سودائی خام

میرا جھگڑا کیجیئی فیصل ستمدیدہ ہون مین

سائلونکا آپ سی ہوتا ہی قصہ اختتام

کیون نہ میکائیل و اسرافیل ہون جاروب کش

روضۂ انور پہ ہی جبریل بہرِ اہتمام

آستانہ قبۂ پُرنور کا افلاک ہین

عرش پر روح القدس کو ہی یہان کا احترام

پائی شبدیزِ فلک کسطرح اوس سی بڑہ چلی

تیری دُلدُل کی شہا جبریل تہامی ہی لگام

روز و شب صبح و مسا ہر وقت کرتا ہی دُعا

روضۂ پُرنور پر ذاکر کا شاہا ہو قیام

## مطلع

جب الم تیغِ دو پیکر ہو تو اک دین ہو تمام
ہفت گردون دو کری تجہہ ماہ کا روئی نیام
تیری نارِ غیظ سی دریا ہو آتش سی سوا
سرد مہری سی تری سیو رجکو ہو جائی زکام
ذکر تیری باپ کی شفقت کا آجائی اگر
روحکو کیونکر نہ نبجائی یہہ تن دار السّلام
رزق رزّاقِ حقیقی سی کری گر اوسکا بند
عمر بہر اوسکی لئی ہر وقت ہو ماہِ صیام
زخم تیرا کہائی کافر جب نبرد جنگ مین
شوقِ دیدِ تیغ مین ہرگز نہو ذی التیام

تیری اعدا روسیہ نارِ جہنم مین جلین
دوستونکا کیون نہو محشر مین روئی سُرخ فام

کہہ زمین کو آسمان ہو آسمان ہوئین زمین
ہوئی چشمہ کوہ وصحرا تجہسی ای معجز خرام

مین تو ہون لیل و نہار ای شاہِ عالم یاد مین
فکر ریش و رُخ نین تیری کر رہا ہون صُبح وشام

کوکبِ نصرت قرین و شمسِ برجِ کربلا
آفتابِ دین و دُنیا مہ رُخ و گردون مقام

بیوطن مظلوم غربت مین بسر کرتا ہون مین
یہ چہوڑنا ہرگز نہ ای شہ میرا قصہ ناتمام

ہی مکانِ دلمین یادِ نور عین بوتراب

عرشِ اعلیٰ پر تفاخر کر رہی ہی سقفِ بام
سیر ہو تم ابتدا سی تشنہ لب مذبوح ہو
تم وہ ہو راہ خدا مین دیدیا تمنی طعام
کھینچ لینا جذبِ شفقت سی انہین ہی اپنی پاس
ای ہمائی فرقِ اُمّت جب کھلین میری عظام
ہین امام اثنا عشر شیعونکی بخشش کا سبب
بس مُرادِ مُصطفیٰ انسی ہی ہی آلِ کرام
عقدۂ لاحل کی حل ہونیکا باعث ہو تمہین
سہل ہو جاتی ہین ناخن سی تمہاری ہر مہام
کی نماز ایما اشارےسی ہوئی جسدم شہید
تمکو شغلِ سجدۂ و طاعت عبادت تہا دوام

ان ستمگاران ظالم سی بچاؤ ای شہید
بی بسی اور ظلم کی پیوستہ ہین تیغین سہام

وِردِ ہی وہم وخیال وظن وعقل وہوش کو
جاگتی سوتی تمہارا نام لیتا ہون مُدام

عترتِ اطہر کی ہمرہ ماہِ سر پہنچا تہا جب
روشنی سی اوسکی روشن ہوگیا تہا شہرِ شام

زلزلہ چرخ وزمین وکوہ وصحرا کو ہوا
جب کہنچی اوس لشکرِ بیدین پہ حضرت کی حُسام

یاد کیجیگا ضرور اختر کو ای ماہِ بتول
آئیگا ساتہہ مہدی کی جو بہرِ انتقام

سلام ۵

وہ ہونگی داخلِ جنّت جو روتی ہین رولاتی ہین

ہوا ہی خلد واجب اونپہ جو آنسو بہاتی ہین

نہین باقی کوئی خویش و پسر یار و برادر تک

پئی جنگ وغا اب شاہِ دنیا آپ جاتی ہین

کہا اہلحرم نی صاحب مکر و دغا ہر ہین

سمجھکر ہمکو عریان تن عبث کوڑی لگاتی ہین

گریبانِ سکینہ چاک کرکی دیتی ہین تسکین

حرم کو جادۂ صبر و رضا حضرت بتاتی ہین

نہ سمجھو خشک لب ہمکو کہا اہلحرم نی یون

ہماری اشک ریزی سی سمندر ڈوب جاتی ہین

کہا قاسم نی ہمکو یاد دلوادو پھوپھی امّان

ہمارا نام حضرت وقتِ رخصت بھول جاتی ہین

کہا کلثوم نی سر پیٹ کرنا تا دُہائی ہے

یہہ ننہی بچی سب بی آب ودانا تلملاتے ہین

سکینہ روکی چلاّئی بوقتِ غارتِ خیمہ

پہوپہی اّماں مری دُرچہینکر ظالم ڈراتی ہین

کہا کُبریٰ نی زینب سی کہ دیکہو ای پہوپہی اماں

وہ غاطیں ہین تجا تُم خونین مہندی لگاتی ہین

وطنین فاطمہ صغرا یہہ ہمسایونسی کہتی تہے

خبر ملتی نہین مجھکو نہ بابا کی خط آتے ہین

ہوا ندبوح پیاسا ناخدائی کشتیِ احمدؐ

سفینہ اپنا بحرِ جرم وعصیان مین بہاتی ہین

صدا اکبرؑ نے دی وقتِ شہادت شاہِ دُنیا کو

رکابوں میں ہماری پاؤں بابا ڈگمگاتی ہین

سنبھل کی تیر خیمہ کیطرف پہینکو کہا شہ نی

چمک سی انکی میری ننہی بچّی سہمی جاتی ہین

جو بعدِ قتلِ اکبرؑ آئی جہولی یہ کہا شہ نے

چلو اصغرؑ ہماری گود مین نانا بُلاتے ہین

پنہائین بیڑیان عابدؑ کو جب کہنی لگی ظالم

وہ وائی دردِ سر کرتی ہین ہم صندل لگاتی ہین

حرم کی ناتونکی ہمراہ زین العابدین بہی ہین

اوٹہاتی ہین کبہی ظالم کبہی اونکو بٹہاتی ہین

لُٹی ہین زینبؑ و کلثومؑ سر عُریان سکینہؑ ہین

زنانِ ہاشمی کو اہلِ کین در در پھراتی ہین

بھڑک لو کی جو اوٹھی روکی بولین فاطمہ صغرا

وہ دیکھو مسندِ شبیر کو کافر جلاتی ہین

یقین بخششِ روزِ جزا کیونکر نہو ہر دم

خود اختر روتی ہین اور مرثیہ پڑہکر رلاتی ہین

سلام ۶

خضر نی نعشِ حیدر پہ تنی اشکونکی باراں سی

نہ نصِّ ظاہری سمجھی وہ طا یا ہا نہہ آ لفت

نہ پاسِ خانۂ زہرا نہ رتبہ عتبۂ خوش کا

عداونکی عوض دعوت بہر حیدرِ صفدر کیے

علی صایم ہوا زخمی تو وقتِ تعزیت تیغ ہی چلی

کہیں نکرتی پھر بحرِ الم ذاکر کا طغیانی

مٹا تین کافرون نی جانکر آیاتِ قرآنی

نہ آلِ احمد کی کفر سی تعظیم کچھہ جانی

گلیمین باندہکر رومال کھینچا گئی بہانی

پڑہی نی شب بسمت کیم کی جب بشانی

نہ سمجھی لعنتِ حق قتلِ حیدر سی عیان ہو گی
تبہی بی عقل بالکل کافرون نی کی جو دانی

علی پر کی جفا زہرا کا پہلو ظلم سی توڑا
حسن کو زہر اور شبیر سی روکا گیا پانی

زبانِ زخمہائی تنسی لفظِ بخشش امت تہی
نہ تہی شبیر کو اوسوقت ہرگز فکرِ جسمانی

ہر اکسو بعدِ اکبر شاہِ والا لڑتی پہرتی
برس جاتا تہا آبِ تیغ جیسی ابرِ نیسانی

مُسلمانی و لائی حیدرِ صفدر رہی دُنیا مین
سمجھتی ہی نہ تہی بیدین گر زامرِ ایمانی

بچائیگا یزیدِ روسیہ یا شمر بی ایمان
سفینہ امتِ احمد کا جسدم ہو گا طوفانی

لکہا ہی مرغِ روحِ مرتضیٰ جنت مین جا پہنچا
زمرد ہو گئی جسوقت یاقوتِ بدخشانی

پہرایا سر برہنہ اُشترانِ بی کجاوہ پر
یہہ کی آلِ عبا کی حیف کیسی مرتبہ دانی

نہ ڈر نارِ جہنم کا نہ خوفِ غصّۂ احمد
بہت بی شرم دیکہی کربلا مین ظلم کی بانی

سبب بخشش کا مثلِ شمس روشن تر ہی دُنیا مین
ہماری اشک ریزی پر ہی اختر نصِّ قرآنی

# سلام

مجھی تو قصۂ ظلم و ستم مجھکو سنانا ہی
مرقع تختۂ کرب و بلا کا بھی دکھانا ہی

چہک ای عندلیب کلک گلزار مصیبت مین
خوش الحان بلبل بیان کا زمین آشیانا ہی

صغیر اطفال روتی ہین حرم سب بلبلاتی ہین
دل پیر و جوان تیر حوادث کا نشانا ہی

ندائی غیب آئی شدت گرما مین رو رو کو
حسین اس پیاسی تمن سی محبت آزمانا ہی

جو تنہا رہ گئی سرور کہا اہل حرم سی یون
خدا راضی ہی گو پھر گیا سارا زمانا ہی

کہا سرور نی اہل کین سی قصر ناریاؤ گی
بتاؤ حشر کی دن کچھ بھی ٹھکانا ہی

ہو پوچھا نہ چھری کا زبان سی شہ نی فرمایا
اسی عجلت سی مجھکو فاطمہ کی پاس جانا ہی

زرہ زخم بدن سب جمع ہی حضرت نی فرمایا
مجھی سودائی جنس بخشش امت چکانا ہی

سرہانی سید سجاد کی چلاتی تھین زینب
ہوئی ہین تین دن ہی نہ پانی ہی نہ دانا ہی

کہا مسلم نی کوفیمین بیان حال حضرت مین
عقیل و نکتہ فہم و دین سنج و شاہدانا ہی

کہا بانوؑ نی مین ناو انونکو کسطرح سمجہاؤن — بلکتی پہرتی ہین خیمی مین پانی نہی کہانا ہی

کہا سرورؑ نی یہہ مکار درپی آبرو کی ہین — ہمارا قتل ہی منظور بیعت کا بہانا ہی

تہو دولہہ کا مل کو شہربانوؑ نی یہہ فرمایا — تمہین مہندی سہی دونون ہاتہونمین کبہی لگانا ہی

بوقتِ قتل قاتل نی کہا شہ سی کہ اب لیٹو — گلی کو ذائقہ شمشیرِ بُرّان کا چکہانا ہی

بوقتِ جنگ مانع ہو کی زینبؑ نی کہا اکبرؑ — کلمہ کوئی ہی یہ جان ہو پہپہی اماں کا مانا ہی

ذرا ٹہرا او وا او نٹونکو کہا عابدؑ سی زینبؑ نی — دلہن کو لاش پہ دولہہ کی چلتی وقت لانا ہی

کٹی جب دستِ عبداللہ چلا کر کہا اوسنی — مجہی اپنی چچا کو ہر طرح زمین بچانا ہی

وطنمین آئی جب اہلحرم زینبؑ نی فرمایا — دعائی فرقتِ شبیرؑ صغراؑ کو پڑہانا ہی

کہا اہلِ وطن سی زینبِؑ غمگین نی رو رو کر — ابہی آئینِ ماتمداریِ سرور سکہانا ہی

نہوگی سال بہر فرصت کہا اسطرح زینبؑ نی — مصیبت جو کہ گذری ہی وہ ہر اک کو بتانا ہی

جو کوئی پوچہتا تہا کسکا سر ہی کہتی تہی عابدؑ — یہہ وہ سر ہی کہ جس سر کا رسولِ پاکؐ نانا ہی

عبث بیعت کا جھگڑا ہی کہا یہہ شمر سی شہ نی
تجھی مُو زیستی میری سینی کو ظالم دبانا ہی

کہا عابد نی پھوپھو کا فر و حضرت کی جانب کو
ملک نی موم جامہ اشکونکا لاشی پہ تانا ہی

ہر اک دروازی پر فرماتی ہین ہر اک محرم مین
مجھی ہر طرح سی اس تعزیہ خانی مین آنا ہی

نہ فرماؤ کلام یاس زینب نی کہا شہ سی
تمہین ای نور چشم دین مری لکھو کہانا ہی

بوقت مرگ اکبر شہ نی فرمایا نہ گھبرانا
ابھی پہلو مین بیٹا نعش اصغر لٹانا ہی

کہا صغرا نی بابا کربلا آئی اس گھر مین مت
یہین نذر مرتضیٰ خیرات دونگی مینی مانا ہی

عزا خانہ شہ دینکا در قصر بہشتی ہی
فرشتی چومتی ہین وہ یہہ وہ آستانا ہی

مکان سب کہنہ گئی خانہ بدوشی ہی یا تم ہو
نہین اختر کا شاہا دین و دنیا مین ٹھکانا ہی

## نوحہ

۱

بانو نی کہا کسنی تمہین جانسی مارا ای سید بیکس

بیرحمی و جلاّد یسی سر تن سی اوتارا ای سیّد بیکس

ہجر شتہ تشنہ سی مرا حال دگر ہی کچھہ تمکو خبر ہی

کیونکر ہو فراقِ رُخِ خوشرنگ گوارا ای سیّد بیکس

کھانا نہین پانی نہین دانہ نہین افسوس دل زیست سی مایوس ہی

تقدیر نی جنگل مین مجھی لا کی اوتارا ای سیّد بیکس

معلوم نتھا ہجر ہی قسمت مین لکھا ہی اب وصل مٹا ہی

دُنیا سی گئی چھوڑ کی تم ساتھہ ہمارا ای سیّد بیکس

تلوار کہین ڈھال کہین خود کہین ہی گھوڑا بھی نہین ہی

چہرہ ہوا آغشتہ بخون رنگین تمہارا ای سیّد بیکس

سب قتل ہوئی خویش و برادر پسر و یار او رمونس و غمخوار

باقی نہ رہا دشتِ بلا مین کوئی پیارا ای سیّد بیکس

مقتل میں ہی کشتہ وہ مرا نور نظر آہ میں لٹگئی اللہ

وو لہہ کیطرح مینی تہا اکبر کو سنوار اای سیّد بیکس

گھبراتی ہی جان چین نہیں ایک گھڑی بہر مغموم ہون مضطر

سیمابکی حالت ہی مرا دل ہی کہ پارا ای سیّد بیکس

رو پوش ہوا زیر زمین خالی ہی جہولا اصغر ہی سدہارا

پانیکا ہی کرتا نہیں وہ لال اشارا ای سیّد بیکس

اب دودہ پلاؤن کسی ای عاشق باری جینی سی ہون عاری

لب تشنہ تہا کوثر پہ جو شہ تہا سدہارا ای سیّد بیکس

ٹلتی نہیں کوہ غضب و بغض و عداوت اور غیظ و شقاوت

پہ بار مصیبت سی مرا قلب نہ ہارا ای سیّد بیکس

دنیا میں رہی نام نہ زندہ رہا کوئی اور تمکو میں روئی

یوسف نہ سلیمان نہ سکندر ہی نہ دارا ای سید بیکس

وا دی ہی کی گو دمین اوسی بیچو یشا ہا دل غمسی کرا ہا

اصغر ہی مین بس ہیان لگا ہی مرا سارا ای سید بیکس

جب لیگئی اصغر کو تو مین رہگئی ششدر دیکہا نہ مکرر

لائی نہ اوسی پہیر کی خیمی مین دوبارا ای سید بیکس

دہمکاتی ہین ظالم کبہی دُر چہینتی ہین آہ غم دیتی ہین گرا

جینی کا سکینہ کی نہین کوئی سہارا ای سید بیکس

مہر رخ اکبر تہا چراغ دل عالم مہتاب معظم

بالائی زمین خاکپہ ہی چرخ کا تارا ای سید بیکس

خوشیان ہین دہل بجتی ہین شادان ہین اکسو رہیپہل ہی کوکو

ہی ہی مری وارث کو مری شاہ کو مارا ای سید بیکس

پہچان گئی تہی نہ بچی گا مِراجانی وہ احمدِ ثانی

اسپِ علی اکبرنی بہراجبسکہ ترارا ای سیدِ بیکس

تم قتل ہوئی لوٹی گئی عترتِ اطہر بنتِ شہِ صفدر

گردنپہ چلا قیدیونکی ظلم کا آرا ای سیدِ بیکس

پہر سانس نہ لی اصغرِ بی شیرنی او سدم تہا تو نکا عالم

اک تیر لگا تہا جو ہین گردنپہ قضا را ای سیدِ بیکس

سچ ہی نہ کبہی چہوڑتی دُنیا مین ستمگر غمخوار و دلاور

مرنیکی سوا کوئی نہتہا آپکو چارا ای سیدِ بیکس

افسوس پڑی خاکپہ ہو تن ہوا زخمی اور ریت ہی جلتی

دیکہو مری جانب شہِ مظلوم خدارا ای سیدِ بیکس

اختر کی رعایت رہی فی اکرہی تہارا مظلوم ہی مولا

شاہان چہ عجب گر بنوازند گدارا ای سید بیکس

## نوحہ

ہیہات رہا دل ہی مین ارمان سکینہ
اندہیاری سی زندانکی گئی جان سکینہ

رہنی دیا باپکا سر گود مین اوسکی
توڑا تہا لعینون نی یہہ پیمان سکینہ

گلزار حسینی ہوا پامال حوادث
پژمردہ خزانسی ہی گلستان سکینہ

سر شاہ کا رکہا تو کہا خولی نی بفور
نیزی پہ چڑہایا گیا قرآن سکینہ

ظاہر مین تو نیزی پہ تہا سر شاہ ہدی کا
پر چرخ چہارم پہ تہا فرقان سکینہ

جب کوفیونکی بچونکو پڑہتی ہوئی دیکہا
یاد آگیا بانو کو دبستان سکینہ

دیکہا جو ہین سر باپکا زندان بلا مین
بس ہوگیا مردہ دل نالان سکینہ

سر سبز نہ تہا کوئی گل تر چمن اوجڑا
کیا خشک ہوا ظلم سی بستان سکینہ

تاب آئی نہ دید سبب جور و جفا کی
مرجانا تہا شبیر پہ ایمان سکینہ

بی غسل نہ تابوت نہ تکفین نہ مرقد
افسوس مٹا قید مین سامان سکینہؑ

ہمراہ عزا کوئی تہا مجلس غم مین
رویا کیا احوال پہ زندان سکینہؑ

آتی تہی نظر صورت غم اوسمین تکدّر
آئینہ بنا تہا رخ حیران سکینہؑ

روتی تہی عدو راہ مین افسوس کنان تہی
دل کرتا تہا ٹکڑے ہی دل گریان سکینہؑ

داؤد کو غش آ یا گری خاک پہ ناہید
بس مرثیہ پڑہنا ہی تہا الحان سکینہؑ

لب خشک ہوئی پڑ گئی کانٹی تہی زبا نمین
بی آب ہی سوکہا چمنستان سکینہؑ

تہا برگ خزان دید ہر اک غم و برادر
کمہلائی چمن مین گل و ریحان سکینہؑ

نہ عقل ہی بیتابی سی سب نعرہ زنان تہی
چپ ہو گیا غمسی دل نادان سکینہؑ

اختر سر اُشتر جو جفا کار و نی کی نحو
دیکہا ملک الموت بدیجوان سکینہؑ

## نوحہ ۳

بانوؑ نے کہا مین ترے قربان سکینہؑ — کھول آنکھونکو اور باپکو پہچان سکینہؑ

بانوؑ نے کہا فوج سے ڈر اسکو رکھے ای شہ — ڈر جائیگی اس بھیڑ مین ناداں سکینہؑ

او بجھا ہے دل پاک رخ شاہ ہدیٰ سے — زلفونکیطرح ہی جو پریشان سکینہؑ

قلعی کھلی بال آگئی جب شیشۂ خنجر — آئینی کی صورت ہوئی حیران سکینہؑ

بانوؑ نے کہا روتی ہین سب باپکو تیری — باقی نہین غمسی کوئی انسان سکینہؑ

ایجان جہان رنج و غم شاہ ہدیٰ سی — انسان ہے باقی ہی نہ حیوان سکینہؑ

حسرت سے کہا بانوؑ نے جب قید ہوئی وہ — بچ جائیگی محبس مین ترے جان سکینہؑ

زینبؑ نے کہا کیا کرون کچھ بس نہین چلتا — دل ہے ترے مظلومی سے نالان سکینہؑ

فرمایا یہہ زینبؑ نے کہ گو ہمکو کیا قید — لاکن نہ گھٹی مرتبہ و شان سکینہؑ

بانوؑ نے کہا گو وہ مین آ دیکھہ نہ مقتل — سو رہ مری جان میرا کہا مان سکینہؑ

مکتب کہان بسم اللہ کہان بانوؑ صدقی — دیکھا نہ جنازیکا ہی سامان سکینہؑ

بانو نے کہا چرخ بریں آب ہوئے ہیں
روئے ہیں ملک اب نہ ہو گریاں سکینہ

لب ہلتے ہیں بانو نے کہا دیکھہ ادہر تو
پڑھتا ہے سر شاہ بھی قرآن سکینہ

بانو نے کہا شاہ کو مارا نہیں ہے ہے
پیٹا ہے لعینوں نے یہہ فرقان سکینہ

دو بندے جو تھے کانوں میں ہلتے تھے تعب سے
تکتی تھی ہر اک چہرہ کو انجان سکینہ

پژمردہ ہے ہر گل کہا بانو نے صد افسوس
سوکھا تری اماں کا گلستان سکینہ

گل زرد ہوئے سرخ ہوا روئے بیابان
بے آبی سے ہے خشک یہہ بستان سکینہ

لاشے پہ سکینہ کے کہا فاطمہ نے یوں
حاضر ہے یہہ دادی بھی پہچان سکینہ

مقتل میں کہا بانو نے تا لو مرا آتش اترتا ہے
گرمی سے چٹکتا ہے یہہ میدان سکینہ

دن حشر ہے بانو نے کہا دھوپ کڑی ہے
سو رہ تو مری جان یہہ ہے احسان سکینہ

بانو نے کہا موذیوں نے اوس کی وغا کی
توڑا نہ ترے باپ نے پیمان سکینہ

حاضر سر دربار یہ بانو عابد نے کہا آہ
حاکم کا ہے آیا ہے فرمان سکینہ

جان سوختہ ہی جلگیا قلب و جگر و تن — ہم آتش غمسی ہوا بریان سکینہؑ

کافر عمر سعد ہی سن بانو کی جائی — شبیرؑ کا سالم رہا ایمان سکینہؑ

بانوؑ نی کہا بہو کہہ مین پہنچی ہی موہنہ تک — ملجائی جو اُنسترپہ کوئی نان سکینہؑ

بانوؑ نی کہا لشکر کین نار نشین ہی — بہڑکاتا ہی اس فوج کو شیطان سکینہؑ

بانوؑ نی کہا دیکھی گی کن آنکھو نسی لاشی — ہی روح حزین پرتری سوہان سکینہؑ

تاراج ہوا ملک وفا اوجڑا مدینہ — مقتول ہوا دین کا سلطان سکینہؑ

تاج اولٹی بدن کانپ گئی وقت شہادت — تختو نسی گری قیصر و خاقان سکینہؑ

بیعت کا بہانا تہا فقط قتل تہا منظور — شبیرؑ پہ جوڑا ہی یہہ بہتان سکینہؑ

بانوؑ نی کہا دیکھہ کی سرخی سر شہ کی — کہاؤنگی نہ مین عمر بہر اب پان سکینہؑ

اختر جو اجازت ابہی شبیرؑ کی پائی
رو رو کی کری نوح کا طوفان سکینہؑ

## نُدبہ

حضرتِ خیر نسا کا جایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

پانی نہ اونسی دشت مین پایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

تیر لگی تلوارین پڑی ہین برچہیان عمکی دلمین گڑی ہین

ہال سروہی نیزہ لگا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

حضرتِ قاسمؑ دولہہ بنی سہر کی جا پر تیر لگی تہے

گہوڑیکو ڈوبا خونمین پایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

معرکہ آرا عونؑ و محمدؑ تشنگی سی لب اونکی زبرجد

دونونکو شہنی دولہہ بنا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

اکبرؑ و اصغرؑ چہوٹ چکی ہین خیمی عدو سب لوٹ چکی ہین

شعلۂ آتش گہر مین لگا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

چہیر العین نی گوش سکینہ ہو گیا لی ضو غمسی مدینہ

گلشنِ زہرا خوب مٹایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

رانڈ بنی مقتل مین ہوئی ہی شادی عجب جنگل مین ہوئی ہی

بدلی حنا کی خون رچایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

غُلغُلہ ہی آفاق مین برپا شورِ قیامت حشر کا چرچا

سب نی دوہتّڑ سر پہ لگایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ حسینؑ

کوئی نہین غمخوار رہا نمین رنج ہی ظاہر کون و مکان مین

ہائی فلک نی دن یہہ دکھایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

زینبؑ کی ناچار برادر ہو گئی کُشتہ آہ مُقدّر

شہرِ بقا کو جا کی بسایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

شاہِ ہُدیٰ اب وُہ رہوئی ہین آئینۂ دل چور ہوئی ہین

قصرِ فلک آہون نی گرایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

ای مری والی ای مری آقا سدِ بیکس یکہ و تنہا

تمکو یہہ دن قسمت نی دکہایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

مضطر و بیحال ہوا دل مرغِ جگر ہی طائرِ بسمل

اکبرؑ کو نیزہ لگا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

ضبطِ تعب اب ہو نہین سکتا تمکو سمندر رو نہین سکتا

بیٹا ہی اپنا پڑا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

مشرقِ آفت چاک گریبان سینۂ و دل ہی داغِ عزیزان

بحرِ تمنا غمسی بہر آیا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

منبعِ محنت جانِ حزین ہی مخزنِ آفت مہرِ مبین ہی

آہ رسولِ پاک کا جایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

سوزنِ غم نی زخم سیا ہی رشتۂ صدقہ لکو دیا ہی

آہ کفن

آہ کفن بیکس نی نہ پایا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

رو نقفا کیونکر ہون دشمن آلِ نبیؐ پر خنجرِ آہن

زخمونسی گُلزار بنا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

تازہ کرو شبّیر کا ماتم حضرتِ زہرؑا کو ہی بہت غم

مومنونمنی رنج بٹا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

رہبرِ کامل قتل ہوا ہی فاطمؑہ کا دل قتل ہوا ہی

خانۂ تنمین درد سما یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

جانِ محبّان درد رسیدہ مضطر و بسمل مرغِ طپیدہ

اشکِ الم حورون نی بہا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

نوحہ کرین سب مومن و شیعا مرثیہ پڑھکر روئین ہراکجا

اخترؔ نی یہہ ندبہ بنا یا حسینؑ حسینؑ حسینؑ

# نوحہ

سکینہؑ کہتی تہین رو کر مری بیسیر مری بہائی
علیؑ اکبر علیؑ اکبر مری بیسیر مری بہائی

شعاعِ نیّرِ تابان فروغِ کوکبِ رخشان
سمنبر شکل پیغمبر مری بیسیر مری بہائی

سرِ پُر نور نیزی پہ دہرا ہی ای مرے انو
پڑا ہی خاک پر پیکر مری بیسیر مری بہائی

ہوا سینی کا کیا عالم نہین باقی ہی تنمین دم
روانِ سبطِ پیغمبر مری بیسیر مری بہائی

گئی دُنیا سی پیاسی کہون کس سی کہ وہ بیکہی
خفا ہین ساقیِ کوثر مری بیسیر مری بہائی

رُخِ شمس و قمر حیران جمالِ مُشتری قربان
فدا تم پر مہِ انور مری بیسیر مری بہائی

مِلا مٹی مین رنگِ تن بڑا ہی دشت کا دامن
دہرا ہی سر بہی نیزی پہ مری بیسیر مری بہائی

تمہاری آہ بہتی ہون تڑپتی ہون بلکتی ہون
کہڑی ہون رسی پر مری بیسیر مری بہائی

دلِ دُنیا و تاجِ دل خدا کی راہ کی سائل
شہِ دین خلق کی افسر مری بیسیر مری بہائی

چمک برقِ الم کی ہی تڑپ سینہ مین کیسی ہی
تہمی جہونکہ یہ چشمِ تر مری بیسیر مری بہائی

دلاسا دو پھوپھی جانکو اوٹھاؤ خاک سی تم انکو
کھڑی ہین زینب مضطر مری بیسر بہائی

لعین مجھکو ڈراتی ہین سبھی آنکھین دکھاتی ہین
چھنی ہین کانونکی گوہر مری بیسر بہائی

برہنہ سر ہین اونٹونپر حرم باحالت مضطر
نہین ہی مقنع وچادر مری بیسر بہائی

لگائی آگ آآکر ہوا ہی خیمہ خاکستر
جلایا شاہ کا بستر مری بیسر بہائی

کہین تیرو تبر دیکھی کہین روتی شبیر دیکھی
کہین ہی نیزہ و خنجر مری بیسر بہائی

بہن کی ہوش ہین اب گم سلیمان جہان تم ہی
ہوا مرغ جگر بی پر مری بیسر بہائی

فدائی راہ حق تم ہو اطاعت خواہ حق تم ہو
مطیع خالق داور مری بیسر بہائی

ہوئی ہین ظلم جو ہمپر وہ کہنا مو بمو یکسر
بہ پیش داور محشر مری بیسر بہائی

جبین و روئی پا زخمی لعینون نی کیا زخمی
وہ ناحق سر پہ ہین تم خن پر مری بیسر بہائی

غضب کی لگ گئی برچھی لیا جسنی تمہارا جی
کھٹک ہی سینہ کی اندر مری بیسر بہائی

زمانہ ہوتا تہا ششدر لہو روتا تہا ابتر
سکینہ کہتی تہین اختر مری بیسر بہائی

# دفترِ سوم دیوان مبارک

تری اُلفتمین ہر سلطانکو رتبہ ہی اِس گدائیکا
سوا تیری کسی نی بندہ ہی دعوی خدائیکا

لگی ہو چوٹ جسکو عشق کی باتونمین اُنکی ہو
زبان نی خاصہ پیدا کیا ہی مومیائیکا

نہ مثلِ مہرِ تاباں ہی نہ شعلی سی مطابق ہی
نیا انداز ہی اُس سیمتن رنگِ طلائیکا

زبانِ چشمِ جانانسی صدائی اشک سنتا ہون
صدف کو غم ہی اُس بحرِ کرم دُر کی جدائیکا

بڑھین داغِ جنون کیونکر نہ جسمِ زار کی اوپر
نہایت رشک ہی ہونٹھونپہ مسّی کی رسائیکا

قفسمین بند ہی بی بال و پر ہی سر پٹکتا ہی
سبب ہی کچھ نسا صیاد بلبل کی رہائیکا

بتاؤن مین عشق بازیمین ہون گو انگشت نما
پڑی جب من میں کافرمین جھگڑا پارسائیکا

سُراغِ میکشان ای محتسب ہوگا تجھی حاصل
کبھی باندہا گیا ہی ہاتہہ بہی دزدِ حنائیکا

ترا عتبہ فلک رتبہ ہی دارا جسکا دربان ہی
جہان قائل ہی ای سُلطان ہمارے جبہہ سائیکا

حلب کا ٹیسا اور چینی کہان ہی عکسِ رُخ اختر
یہہ آئینہ تو پرتو ہی تمہاری رونمائیکا

## غزل

رنگِ گُلِ گلشن کو کبھی یاد نکرنا
ای مرغِ قفس شکوۂ صیاد نکرنا

ای بادِ صبا تجھکو قسم دشتِ جنونکی
خاکِ دلِ پژمردہ کو برباد نکرنا

گُلشن مین سرِ گل سی تری چہو جائین پاؤن
یہہ بی ادبی بلبلِ ناشاد نکرنا

دل لیکی مرا کہنی لگا وہ شہِ خوبی
اُجڑا ہوا کشور رہی یہہ آباد نکرنا

مجنون کبھی لیلی سی مرا حال نہ کہنا
مکتب مین کہین شکوۂ اوستاد نکرنا

ایدل یہہ نصیحت کسی ناصح کی ہی سُنلی
بہولی جو تجہی اوسکو ہی تو یاد نکرنا

روئین جو مری حال پہ جن و ملک و حور
انسان پہ یہہ جور پہ پڑا و نکر نا

کافی ہی فقط لام سر زلف چلیپا
ہین دستخط اس عرضی پہ اب صبا و نکر نا

## غزل ۳

توسلامت رہی دُنیا مین نزاکت آرا
تیری شوکت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

چتر افلاک بنین سر پہ ہمائی اقبال
پُر سعادت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

پائی عمر خضر و دولت بلقیس سبا
تاج عزت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

رنگ و بوئی گل تازہ ہی ہی اس دوشیزہ پاک
پُر نزاکت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

دامن عصمت و عفت مین ہمیشہ تو پلی
تجھی راحت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

سایۂ پنجتن پاک مین پلنا ہو نصیب
با حمایت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

دور شمس و قمر و زہرہ و ناہید تلک
تیری صورت رہی دُنیا مین نزاکت آرا

بنتِ سلطانِ جہان وارثِ شہرِ توقیر
سرِ ثروت رہی دنیا مین زینت آرا

معدنِ مخزنِ لعلِ کرم و بوئی حشم
عطرِ دولت رہی دنیا مین زینت آرا

خلقِ خاتونِ قیامت کی تصدق سی مدام
با مروت رہی دنیا مین زینت آرا

سایۂ دامنِ ابوین مین آباد ہو تو
با حکومت رہی دنیا مین زینت آرا

تختِ اقبال و سجا تاجِ سرِ حسن و وفا
چترِ حشمت رہی دنیا مین زینت آرا

کا نپا وٹھین نامِ مبارک سی گلِ گلشنِ دہر
روی صولت رہی دنیا مین زینت آرا

نور چشم و جگرِ حضرتِ اختر ہی تو
مہر صورت رہی دنیا مین زینت آرا

## غزل

ای طبیبِ جانِ نازک بہرِ درمانِ غم نہ کہا
کر دوائی درد سب نکلین گی ارمانِ غم نہ کہا

خوشخرامی سی عجب کیا ہر روش گل لالہ ہو
سرخرو سرسبز کر دیگا گلستانِ غم نہ کہا

عکسِ وہی یار سی تو ہی مقابل اے قمر
اب ترا داغِ جگر ہوگا درخشان غم نہ کہا

اے اسیرو غلغلہ کرتی ہین زنجیرین عبث
آن پہنچا ہیہ مقید تجھمین زندان غم نہ کہا

وہ ہی پروانی وہی محفل وہی عیش و طرب
بزمِ وصلت ہی ہی شمعِ شبستان غم نہ کہا

خام طینت بزم مین خوش کر کی رونی لگی
بات پختہ سیکہہ لی خلوتمین نادان غم نہ کہا

پیشِ اختر چل جواہر مول لی اے جوہری
اب ملین گی دُرِّ مضمون قافیہ دان غم نہ کہا

## غزل

پابند دل ہوا ہی تمہاری خیال کا
ہر دم ہی پیشِ چشم تصور جمال کا

عقدی کہلی جو گیسوی عنبر شمیم کی
وہ ہو گا تری کمر پہ ہوا ہمکو بال کا

کیونکر لقب نہ قاتل و سفاکِ خلق ہو
نقطہ ہی جور و ظلم کا تلِ تیری گال کا

اے ماہ تیری مصحفِ عارض کی سیر کی
وہ ہو گا ہوا جبین جو ہمکو ہلال کا

صیّاد دیکھا جالیکی کرتیسی پیٹ کو
ہر تار مُرغِ دلکو ہوا ڈورا جال کا

تقویم سال رفتہ ہوا عشق مہ رخان
اب زیچہ بناؤنگا اس ماہ و سال کا

وہ عارضونکو کہتی ہین آئینہ دیکھکر
دریا بھرا ہوا ہی عبیر اور گُلال کا

زلفونسی مار مار کی آواز آتی ہی
بیٹھا ہی گنجِ حُسن پہ کالا ہی خال کا

یہہ شوخی یہہ سیاہی مستی یہہ کہان نصیب
شُہرا ہی کیا جہان مین چشمِ غزال کا

بازی جو کھیلی گنجفہ کی تاجدار نی
کبکِ دری غلام ہوا اوسکی چال کا

اُلفت ہی جیسی حُسنِ حسینان دہر سی
سکھلا رہا ہی عشق طریقہ وصال کا

فرصت ہی کب کہ عشقِ دلِ غیر مین لکھون
طومار ہو چکا ہی فقط میری حال کا

ہوئین جو اس اخترِ عاصی مین بعدِ مرگ
دیوی جواب قبر مین پورا سوال کا

## غزل ۶

نکہتِ گل کیطرح پیکِ صبا لیجائیگا
شوقِ وصل آپہی ہی خط کو اُڑا لیجائیگا

بخش دیگا نامۂ اعمال کو ربِّ کریم
دستِ عصیانمین جو تو اپنا لکھا لیجائیگا

زندگی مین ایک بارہ بہی نہ بہا آنکہہ سی
قبر مین دل حسرتِ زلفِ دوتا لیجائیگا

سُرخیِ لب دیکہکر رویا کرونگا قاتلا
بحرِ غم مین مجہکو شوقِ خون بہا لیجائیگا

اُستخوانسی دردِ فرقت کم کی ہی چہٹتا نہین
کیا کنارِ گور سی کر ہما لیجائیگا

جامۂ عُریان پہنایا ہی عبث ای چرخِ دون
کیا لگا کر دلکو کوئی خوش قبا لیجائیگا

ساتہہ چہوڑا بہائیون نی چاہِ زندان ہی نصیب
بہیڑیا اب یوسفِ دلکو اوٹہا لیجائیگا

جادۂ کفر و ہدایت دیکہکر شل ہوگئی
کعبہ کو کوئی بتان تک کیون خدا لیجائیگا

نامۂ اعمال ہی اختر ترا دیوانِ عشق
چہوڑ جائیگا اسی دُنیا مین یا لیجائیگا

## غزل

مِری نے بانسی پوچھو مزا محبّت کا | یہہ خوب چاشنی ہی آشنا محبّت کا

پڑا ہی پاؤنمین اب سلسلہ محبّت کا | بنی ہی جال یہہ زُلفِ دوتا محبّت کا

جو عقدِ گوُش ہوا ماجرا محبّت کا | جڑا اونکی وہ بُندہ رہا محبّت کا

ہماری موم دلی کا اثر نمایان ہو | اُنتونکی دلکو مزا دی خُدا محبّت کا

وہ شاہِ حُسن نکالیگا گردنی دیکہ | بھریگی دم جو زبانِ گدا محبّت کا

بچیگی جانِ حزین کسطرح رقیبونکے | رہی گا یوہین اگر سامنا محبّت کا

کج ابرو کرکی کیا قتل ایک عالم کو | او گال دیکی دیا خون بہا محبّت کا

بُرا ہی ہوتا ہی انجام کارِ عاشق حُسن | کچھہ اچھّا نام نہین ہی دلا محبّت کا

جہانکی سنگدلی بیوفائی تم مین ہی | ہمارا قلب تو ہی آشنا محبّت کا

بندہی ہین دوش و سرو دست و پا گردن دل | اسیر زلف ہوئمین مبتلا محبّت کا

نصیب فتح ہو یا ہو مجھی شکست اختر | خدا بچائی ہوا سامنا محبّت کا

## غزل ۸

بیٹھا جاتا ہی دل ای رشک مسیحا اوٹھہ جا
تو نی کیون نامۂ اغیار چھپایا اوٹھہ جا

مین نہ آونگا کبھی جان تری محفل مین
روز کہتا ہی پہر بزم سی اوٹھہ جا اوٹھہ جا

سید ہا چل سیر گلستانکو تو ای سرو چمن
قد و بالا سی ہوا دل تہ و بالا اوٹھہ جا

مجھسی کیا پوچھتی ہو جاؤن نہ جاؤن اختر
نہ کہی گا کوئی مجنون ارے لیلا اوٹھہ جا

## غزل ۹

عارض صاف ترا رشک قمر دیکھہ لیا
جا نسی آگئی جب ایک نظر دیکھہ لیا

روی ابروی پر پسینی ہوا ن بچاتا دل پر
چشم نی نیزۂ مژگانکی جگر دیکھہ لیا

مشعل غم نہین درکار نہ شمع اندوہ
خود چلا آونگا مین آپکا گھر دیکھہ لیا

نہ جلا خانۂ صیاد نہ گل مرجہائی
اب نہ کچھہ ہوگا ان آہونکا اثر دیکھہ لیا

یار رکھتا ہی طمانچی سی تجھی وہ نہین جو آب
کیون رہی کیون منع کئی پر بھی ادہر دیکھ لیا

بندش وہم مین آجای کوئی پہلو ہو
چشم موہوم سی وہ موئی کمر دیکھ لیا

دونا اندہیر ہی وہ ماہ جبین یاد آیا
چشم اختر نی عبث دور قمر دیکھ لیا

## غزل

دل گویا کو تری عشق نی خاموش کیا
یاد غیرونکی ہوئی مجھکو فراموش کیا

ساغر دلکو مری کاسۂ بینوش کیا
چشم ہشیار نی مجھ رندکو بیہوش کیا

ایک ہی وار سی گبرونکو کیا دو ٹکڑی
سرگرانی تھی مجھی خوب سبکدوش کیا

آہ پروانہ سی اندہیر ہوا محفل مین
تو نی گلگیر لب شمع کو خاموش کیا

یاسمن زار صباحت یہہ ترا کان ہوا
ریزۂ برگ گل تر کو بن گوش کیا

آتش نالۂ دل تیز ہی اشک محرق
گرم پانی نی مرا لخت جگر جوش کیا

چُپ ہوا دل جو تری نُطق کی صورت دیکھی
مرغِ گویا کو رُخِ دام نے خاموش کیا

چہرۂ و عارض و لب شعلۂ رُخ و کھلایا
مجمرِ مہر پہ اختر کا جگر جوش کیا

## غزل

توہی گر غیرتِ لیلیٰ تو یہہ مجنون تیرا
بھولتا ہی نہین دم بھر قدِ موزون تیرا

پیچ دی دیکی بلا مین ہمین ڈالا ناحق
زہر کھلوائیگا یہہ گیسوئی شبگون تیرا

ید بیضا کسی کہتی ہین مسیحائی جہان
خلعتِ گردنِ گل ہی کفِ گلگون تیرا

عشق کرنیکا ارادہ تہی کیا عالم ہی
حال ہوتا ہی ابر یدل جو دگرگون تیرا

طینتِ نیک کی کافی ہی ہمیشہ اُلفت
کچھ بہروسا نہین ای گنبدِ گردون تیرا

سرِ مژگان جو مری دلنی مجھی پہنچایا
نوکِ نیزہ پہ پچیگا نہ یہہ مفتون تیرا

مصرعِ مطلعِ اوّل ہی ہی اختر کو پسند
توہی گر غیرتِ لیلیٰ تو یہہ مجنون تیرا

## غزل ۱۲

صرفِ وصفِ خال سب نوکِ نظر ہوجائیگا
شوق تڑپیگا اگر خود نامہ بر ہوجائیگا

رشک کی مارے نہ مرّو کہا ئیگا ہیرے کا نگ
میرا ہر داغِ بدن جالی گُھر ہوجائیگا

آتشِ جلدِ بدنسی دیگِ سینہ گرم ہی
مطبخو نمین شُہرۂ سوزِ جگر ہوجائیگا

تیز ہی نوکِ نگاہِ عاشقِ قصرِ بلند
ہی یقین دیوار کو دیکھی تو در ہوجائیگا

تختِ مضمون پر اگر زیبندۂ حُسن ہو شاہ
مصرعِ بیتِ ہمایون تاجِ سر ہوجائیگا

زندگی بھر تو نپایا آپکا موئی میان
جب عدم مین جائینگی وصفِ کمر ہوجائیگا

کون سلجہاتا ہی اسکو کون اوجہاتا ہی دل
زلف کا سایہ پری پر سر بسر ہوجائیگا

خوب ہی مجہہ سوختہ کو شغلِ شعر و شاعری
شعر تر سی نام اپنا بیشتر ہوجائیگا

چاند کی ٹکڑو نپہ اپنی جان دیتی ہو عبث
نام ای اختر تمہارا بے خطر ہوجائیگا

## غزل ۱۳۵

خضر بھی دشتِ جنون مین چار سو بھٹکا کیا
پائی وحشی سی بیابان عمر بھر کھٹکا کیا

کانٹی بالیسی دل چھید کر ہوا ہی خارِ راہ
ناک کا تنکا ہماری آنکھہ مین کھٹکا کیا

ٹہری گلیان ہین مکانِ عاشقِ گمنام کی
خضر بھی آیا تو میری راہ مین بھٹکا کیا

پائی وصلت دل اکبر اونکو سلایا رات بہر
ہاتہہ ڈنڈی تنگی پر وا چہپر کہٹ کا کیا

چہپکی جا بہین رقیبو نپر گرا دیتا وہ دل
واربانِ دل نی ناحق پاس چپ کہٹ کا کیا

ہوگئی سہری مضامین شعر نوشہ سا بنا
جب عروسِ کلک نی مداح گھونگھٹ کا کیا

ہوگیا محبوب محفلمین بلاگردان ہمارا
جب زبانِ دست دلنی کرچپ چٹ کا کیا

خشم و غصہ چہوڑ دو اچہی نہین ناحق کی جنگ
صبح کو پہر تذکرہ راتونکی کہٹ پٹ کا کیا

جب وہ پہلا چوبمین میوہ باف ڈالا یار نی
کرمکِ شبتاب سازِ نغمہ مین دل لٹکا کیا

غیر کی ہمراہ جانا چاہیی تہا رات کو
واربانِ عشق نی کیون پاس آہٹ کا کیا

پہیر

پیچ و پی کئی بنایا گیسوی شبتابکو
مارِ زلفِ یار جانی رات بہر سٹکا کیا

جب مجہی نازک قبائی شوخکا دہیان آگیا
فکرِ مضمون کو کمر کا یار کی ٹپکا کیا

کارگر افسون نہ وقتِ صبح غیرونکا ہوا
رات بہر مارِ سیاہِ زُلف سر پٹکا کیا

بدنگہہ دیکہا جو ابرو کو تو فوراً یار نی
دستۂ موئی مژہ سی حفظ کہٹ ٹپکا کیا

پہچہو لیا اخترِ نی جسمِ یار غُصّہ آگیا
غوطہ پانی کا دیا اور ہاتہہ کو جہٹکا کیا

## غزل ۱۴

جو شبکو کوٹہی پہ وہ چاندنی نقاب آیا
چُہپا ہلالِ فلک اسقدر حجاب آیا

خیالِ وصلین جب ساغرِ شراب آیا
مجہی یقین ہوا دلمین آفتاب آیا

دلِ برشتہ مرا بہی مجہی یہہ دہیان ہوا
جو بزمِ می مین کسی گوشت کا کباب آیا

بہلا سُلائیگا کیا یار کو یہہ دفترِ عشق
کہانی سُنکی مری قصّہ خوانکو خواب آیا

پڑی تو اوس مگر نامکو نمی نہ ملی
چمن مین راتکو کیا رشکِ آفتاب آیا

نہ ٹوٹین شیشۂ و ساغر صراحی چور نہو
الٰہی خیر ہو وہ مستِ بیحجاب آیا

مین آپ کٹ گیا دلمین سوالِ بوسہ سی
زبانِ تیغ ادا سی مرا جواب آیا

بتو نہ ظلم کرو بیشمار بندو نپر
غضب ہوا جو خدا بر سرِ حساب آیا

مرا مشاعرہ سب مجلسِ عزا سمجھی
جو کوئی آیا وہ بادیدۂ پُر آب آیا

جہانمین موجِ مئی ناب بہی فنا ہوگی
نمونہ نیستی کا ساغرِ حباب آیا

الٰہی خیر چمن ہو خزان نہ پہر آئی
شکار کہیلنی گلزار کا سحاب آیا

شعاعِ رخ سی جلی چشمِ خوش سی صید ہوئی
سیاہ گیسوؤنسی دلمین پیچ و تاب آیا

ہوئی ہی قلبِ تڑپنی کی قتل کرکی مجہی
سمجہ مین یار کی اب لطفِ اضطراب آیا

نمود خط ہوا چہرہ پہ یار جانی کی
جوانو مژدہ کہ وہ عالمِ شباب آیا

گئی بہار نگر الفتِ زن و فرزند
خزان چمن مین ہوئی موسمِ خضاب آیا

بدونکی واسطی ہر جا بدی نمایان ہی
ہوس ہی خاک غلامِ ابو ترابکی ہی

گڑا جو مردہ بد قبر پر عذاب آیا
زمین مین طفلِ تمنا کو گاڑ دا ب آیا

نہ دورِ مہ مین رہا کر تخلّص اختر ہی
چڑہا اسی ہی اگر جامِ آفتاب آیا

## غزل

ظلمتِ زُلفِ سیہ نے سانپ اندہا کر دیا
میری آہِ دلنی گیسو تیرا کالا کر دیا

اشکِ چشمِ عشق نی صحرا کو دریا کر دیا
نارِ آہِ تیز نی دریا کو صحرا کر دیا

آبروتی اشک رہجائیگی ای بحرِ کرم
خالقِ بطنِ صدف نی دُر تو پیدا کر دیا

وہم مین مرغِ تصوّر کی نہ آئیگا کبہی
ہمنی مضمونِ میانِ یار عنقا کر دیا

اس کمرِ پا پر نزاکت ختم ہی ای نازنین
پاؤن پہ کہکر سنگ کو روئی کا گالا کر دیا

لعل بندش کیون نہو زیبِ حسینانِ جہان
گوہرِ مضمون کو ہی گردنکا مالا کر دیا

عاشقونکو حشر دکھلانی لگی رفتارِ یار
کیون مُطیعونکا نہ دل بڑھ جائی سیر باغمین

کیا قیامت اوس خدا نی قدو بالا کر دیا
داغِ نافرمانی گلسو نی لالا کر دیا

کسطرح سُوجھیگا اخترپیٹ اوس مہتاب کا
جالی کی کُرتی نی چشم دلمین جالا کر دیا

## غزل ۱۶

بہار باغبان گلشنمین پر تو ہی کسی گُل کا
مرا مضمونِ تازہ فصلمین چہرہ ہی بُلبُل کا

بیاضِ رُخ کسی آئینی کی قلعی کھل گئی یا لکل
سوادِ زُلف پر دھوکا ہوا ہی مجھکو سنبل کا

کج و الجھ جو ہو کر توڑتا ہی پیان اپنی
پڑا ہی سانپ کی سینی پہ ہی داغ اوسکی کاکل کا

فقیری فخرِ شاہان ہی یہ قول احمدکا ہی لابدل
بڑا ہی تختِ سُلطانسی کہین پایہ توکل کا

جو تو آئی بغلمین جشنِ شاہانہ مرتب ہو
ندیکھا آنکھ نی ابتک کوئی جلسہ تجمل کا

نہ لگ غیرونکی موہنہ صابر ہی بہت شاہی دلِ عاشق
بڑا رتبہ ہی ایسی وقت مین صبر و تحمل کا

اوٹھو میخانیمین اختر چلو کیفیتین دیکھو
کہین ہی شورِ قُم قُم اور کہین نغمہ ہی قُلقُل کا

## غزل

بجیائی سی نازک ہی ایجان بدن تیرا
انکھین سرِ نرگس ہین خسارِ رخ گل ہین
ناخن تیری سورج ہین اور چاند ہتھیلی ہی
دندان تیری موتی ہین خورشید سا ماتھا ہی
مفلس لبِ رنگین کی بوسونیہ ہوئی مائل
اینڈا ہی عبث قدسی باغی ہوا گلشن مین

اب چھو نہین سکتی ہم پھولا یہہ چمن تیرا
چٹواتا ہی ہونٹھونکو یہہ سیب ذقن تیرا
آئینہ خوشرو ہی شفّاف بدن تیرا
درجھڑتی ہین باتونمین ایسا ہی دہن تیرا
خون کرتا ہی شاہونکی یہہ ملکِ یمن تیرا
کچھہ پاس نہین کرتا یہہ سروِ سمن تیرا

گھن غمکا گھیرونپر ہی کہوٹونسی محبّت ہی
کب ہائیگا اختر کو ایجان یہہ چلن تیرا

## غزل ۱۸

جب کوئی پردہ نشین لکھنی مین پایا آجائیگا
خامہ تک مثلِ عروسِ تازہ شرما جائیگا

دیکھونگا جوشِ جوانی جب لکھینگی اک کا
میرا دل موجو نمین بھر غسل دریا جائیگا

صاف آنکھو نسی جہاڑونگا فرشِ خارِ فرشِ پای
سر قدم کر کی چلونگا مین جو تو آجائیگا

مشفقو زنجو لواو ٹہو تماشا دیکھنی
کوئی یارِ نیک سی عاشق کا مُردا جائیگا

کنجِ عزلت بین قناعت گر کرونگا اپنی بن
دست و پائی عشق سی دامانِ صحرا جائیگا

سوزشِ آہِ جگر سی اشک بہی خشک ہین
ندیان سوکھینگی تا چرخ اپنا نالا جائیگا

الحذر ہندو بچو ہیہ سر دہری چھوڑدو
آتشِ خسی مسلمان بہی جلایا جائیگا

اختر اب نہ دان زلفِ یار سی ہلی گا دل
وحشی اک زنجیرِ گیسو مین پہنسایا جائیگا

## غزل ۱۹

دستِ خوش مین جب لگے مہندی ہمارا خون ہوا
جانِ عاشق کی گئی جب روئی پا گلگون ہوا

لشکرِ ناز و ادا نی مار ڈالا شاہِ حُسن
دستِ رنگین سی بنا ناز نفکا شبخون ہوا

کیا کریگا منع وہ شُربِ آبِ نابکو
قاضیِ بزمِ میکشی مین آپ پر مفتون ہوا

لیلیٔ قبلہ نما کیون ہو نہ مرغِ اضطراب
سجن گاہ جبہہ وحشت چہرۂ مجنون ہوا

طالعون نے پست کی آخر بلندی حرص کی
دفن ہمراہ خزانہ آپ بہی قارون ہوا

محملِ غم مین ہی رہوی لیلیٔ عقل و خرد
اخترِ ذی ہوش تک بہی عشقمین مجنون ہوا

## غزل

فنِّ عشقِ یار مین بہتر کو حاصل ہوا
پُر شعاع و پُر ضیا پُر ضو مہِ کامل ہوا

پہر جوانانِ چمنکی ہوگی مقتل مین بہار
گُل فشان پہر سب پہ نخلِ تیغِ قاتل ہوا

شانہ کرکی گیسو رخسار و نپہ کیون بکہرا دیے
آئینون مین بال ڈالی اس سی کیا حاصل ہوا

چار چیزین بانئ انسان خاکی ہین مگر
آب و ندان و ام کش کا جب مجہی و آ گیا

پانچوان عشق صنم عنصر مین کیون داخل ہوا
ماہئ بتیا بکی مانند میرا دل ہوا

اسکو غرا تہا نہین میری برابر دوسرا
عاشقونمین ماہ کی اختر بہی اب شامل ہوا

## غزل

دل زار کو رشک بہار کیا تجہی کچہہ بہی ہمارا الم نہوا
ملا کو نسا داغ جگر کو مری کہ جو دلمین بجائی درم نہوا
مین غنی تہا گدائی فراق ہوا مین فقیر تہا عشق مین طاق ہوا
پڑا صدمہ یہہ مجہپہ کہ شاق ہوا دل یار مین اسکا الم نہوا
دل زار جو عشقمین زار ہوا نہین راہ سی مین کی خبر بہی فدا
رہا دیر ہی مین اری بت یہہ سدا کبہی آنکی شیخ حرم نہوا

تنِ زار کو عشق کا داغ دیا مری دل کی بہلنی کو باغ دیا

مجھی بزم مین گرم ایاغ دیا مری جلنی کا تجھکو الم نہوا

مری مونہہ مین زبان نہین شکرِ خدا سُنین قابلِ گریہ ہی حال مرا

بڑہی آپکی دیکھی ہیہ جور و جفا وہ ستم جو قدیم تہا کم نہوا

کبھی سر کو جو نیچا نکرتی تہی ہم سو وہ آن پڑا تری زیرِ قدم

تری سر کی قسم تری پا کی قسم کسی اور کی آگی ہیہ خم نہوا

دل و جان سی فدا تہا جو تجھپہ صنم گیا عشقمین وہ سوئی ملکِ عدم

بہلا اور کا شکوہ تو کیا کرین ہم کہ گذرنیکا تجھکو ہی غم نہوا

کرا اب اخترِ زار تو بند وہان نہین مونہہ مین تو قابلِ شعر زبان

اوٹہی ہاتہ ہی پاس سی گریہ کنان ترے وی لیہہ ہی کیا کیا الم نہوا

## غزل ۲۲

رفتہ رفتہ کلک سی وصف کمر ہونیلگا
نخلِ قامت پھر تمہارا پُر ثمر ہونیلگا

پھنس گئی دنیائی ہنرمندین ہزاروں مال آ
فاختہ سی مجکو اب خوف و خطر ہونیلگا

پوچھہ لینا تو گلی سی اس چھپر کی تیز یان
پھر تجھی مرغِ سحر و ہم سحر ہونیلگا

قائلِ دستِ خدا کیونکر نہو سارا جہان
تذکرہ حسنِ صنم کا دربدر ہونیلگا

بنگیا الماس ہی اک قطرۂ آبِ مژہ
اشکِ چشمِ سیمتن عالی گہر ہونیلگا

کسطرح دلکو سنبھالون کسطرح موہنہ پھیر لون
لطفِ غیر و نیر مری پیشِ نظر ہونیلگا

حسن سی تم عشق سی مین اپنی ہی تو تنگ ہون
تذکرہ میرا تمہارا دربدر ہونیلگا

کب رُکی اختر سی تیغِ ابروئی جانانکی چوٹ
سامنی تلوار کی دل خود سپر ہونیلگا

## غزل

عارضِ صافسی وہن گلکی چمن یاد آیا
زلفِ خوشبوئی پریدوسی ختن یاد آیا

چوکڑی چشم سی بہولی تو ہرن یاد آیا
وصف بہائی عقیقی سی یمن یاد آیا

صورت مرگ نظر آگئی رخسار و نسی
دیکھکر خنجر ابرو کو کفن یاد آیا

کاشغر کا نہ منگائین ہیہ سفید اجزا ح
زخمی زلف کو اب مشک ختن یاد آیا

کیا معمّا تہا کہ ثابت نہوا ساری عمر
در کا سوراخ جو دیکہا تو دہن یاد آیا

عشق پستہ ہوس سیب تمنّائی گل
لب و رخسار و دہن وقت سخن یاد آیا

نرہی گا نرہی گا بلد غربت مین
اختر زار کو اب اپنا وطن یاد آیا

## غزل ۴۴

رخ اپنا ہمکو دکہلایا تو ہوتا
ذرا سورج کو شرمایا تو ہوتا

مری دل کا پتا ملتا او نہین مین
ذرا زلفونکو سلجہایا تو ہوتا

مجہی کو واعظا پند و نصیحت
کبہی اوسکو بہی سمجہایا تو ہوتا

جو اپنا جانکر مارا گلہ کیا
مگر مرقد پہ تو آیا تو ہوتا

سر سیخ مژہ مین دل پرو کر
کباب پر نمک کھایا تو ہوتا

سمجھتی عشق پیچاں اوسکو بلبل
کمر نی گل کی بل کھایا تو ہوتا

تبھی کھل جاتی اختر سوزش عشق
کوئی گل ہاتھہ پر کھایا تو ہوتا

## غزل ۲۵

جو بیر حسن تو گلشن مین خوش قرینہ ہوا
بہار عشقمین مین لوند کا مہینہ ہوا

ہوا ہی زلف کا خم حلقہ فلک سی نصیب
ہمارا چنبر گردن جو بی قرینہ ہوا

پڑا جو عکس رخ صاف تاب کب آئی
ہی قلب وادی ایمن تو طور سینہ ہوا

مین تیری مصحف رخ کی گرد جب سین
ہلال ابرو خم شسی نیا مہینہ ہوا

ہزار طرح طبیعت کو مینی بہلایا
جو عشق تجھسی تہا ایجان وہ کبھی نہ ہوا

مجھی ہی متعجبہ میخانیمین ورآنی وی | فقیرہونمین مرانام شاہ مینہ ہوا

یقین ہی روزِ قیامت کوانپی بخشش کا
نبیؐ کی وہیانمین اختر کا دل مدنیہ ہوا

## غزل ۴۶

کچھہ لُطفِ خوشی ہی نہ مجھی خوف الم کا | حسرت ہے نہ راحت کے نہ وہ ڈر کا ہی ستم کا

حیران ہمین ان دونو نمین ترجیح کسی دون | ہستی کی تمنّا ہی نہ کچھہ خوف عدم کا

مستو نسی بیران فلک ہتی ہین غافل | احسان یہہ عُشّاق پہ ہی اہلِ قلم کا

جُہکتا نہین تعظیم کو غیرونکی دمِ جنگ | اخلا کسی ملتا ہی دماغ اپنی علم کا

ہین زخمیِ اُلفت جو گیا چاند نمین باغ | تہا برگِ گُل تر پہ گُمان ریزۂ سم کا

وانتو نسی ہجو اکشتۂ الماس ہیہ عاشق | بچتی کہین دیکہا ہی نہین سودۂ سم کا

نیچہ ہوا آہِ دلِ ناشاد سی لاغر | مجہہ سوختہ سی پونچھی کوئی لطف جلم کا

اللہ نے وہ دولت صورت اوسے دی ہے
دنیا مین ہی محتاج سخی اوسکی کرمکا

شبدیز مژہ خامۂ مشکین نے جو لکھا
اب عشق سوارو ہمین نیا رنگ یہہ چمکا

مجھسے مری اشعار کو کیونکر نہو زینت
زیبائش سلطان ہی نشان طبل وعلمکا

رندانہ بسر کرتا ہون دنیائے دنی مین
پابند رہا مین نہ کبھی دیر وصنمکا

جسنے ہمین دیکھا نہو وہ دیکھہ لے اختر
اپنا علم عشق رخ مہر پہ چمکا

## غزل

کعبہ جسے سمجھے ہین وہ بتخانہ ہی اوسکا
شق مہ تابان ہی اک افسانہ ہی اوسکا

ہر عاشق دل سوختہ دیوانہ ہی اوسکا
وہ شمع تجلی ہی یہہ پروانہ ہی اوسکا

مجنون قدم عشق ذرا غور سے رکھنا
ای پائے جنون دیکھہ یہہ ویرانہ ہی اوسکا

نور سحر صاف تو ہی خندۂ مہرو
شب جسکو سمجھتے ہین وہ شرمانہ ہی اوسکا

دن رات کھلا جیسی رخ و زلفکو دیکھا
شمع سحری وہ تو یہہ پروانہ ہی اوسکا

زلفونمین وہ کرتا ہی دل جا کسی کنگھی
جو آئینہ اپنا ہی وہی شانہ ہی اوسکا

سودائی ہوئی دیکھہ کی پہر ہوش نہ آیا
زلفونکا او لجھنا ہی اک افسانہ ہی اوسکا

پہلی ہی کیا تیغ ادا سی اوسی ٹکڑی
بازار محبت مین یہہ بیعانہ ہی اوسکا

کیونکر نہ رہی دلمین مری یارکا جلوہ
ای ہمنفسو دل نہین یہہ خانہ ہی اوسکا

مین جمع کرون ہجر مین کیونکر نہ زر داغ
لی ای دل نادان یہی جرمانہ ہی اوسکا

کیون دلمین نہ خاک اختر بیتاب اوڑائی
اس کوچی مین کہو یا گیا جانا نہ ہی اوسکا

## غزل ۴۸

جو طبیعت مین مری تہا سب پہ حالی ہو گیا
مصرع اسفل مین یہہ مضمون عالی ہو گیا

ابلق ایام کی گردش یہہ ہی اوشاہ حسن
کیون نہ گھوڑی کو وین فرمان بحالی ہو گیا

لیجا نہ اکت ہی کی جیسی سیرِ گلشن کو چلی
ہاتھہ سارا آپکا پہونکی ڈالی ہو گیا

رحم کر ایشاہِ خوبی درگذر تقصیر سی
قید یونپر آج ختم زار نالی ہو گیا

مدحِ دندانسی پڑہی ہی آبروئی شعر ہی
مصرعِ دیوان ہر اک سلکِ لآلی ہو گیا

کیون نہ دکہلایا کری ہر ہر غزلین آسمان
اخترِ خوش لہجہ اب رشکِ ہلالی ہو گیا

## غزل ۲۹

محبت کا بندہ بنا لیجئی گا
مرا دل ہی نامِ خدا لیجئی گا

دل و جان و روح و جگر تن ہی حاضر
بتا دیجئی ہمسی کیا لیجئی گا

قسم کہا کی غیر و نمین مجہکو بہایا
کلامِ خدا کیا اوٹہا لیجئی گا

ابہی امتحانِ محبت نہ کیجی
کبہی تیغسی آزما لیجئی گا

مجہی قتل کیجی یہہ ہی سر خروئی
مری خونسی مہندی لگا لیجئی گا

مری کجکلی دیکھکر یار بولا ‏ نگاہ ہو نمین کیا مجھکو کہا لیجئی گا

جو بیٹھی کوئی بلبل زرا اس پہ ‏ گل شاخ تر کو اوٹھا لیجئی گا

مری اشک ریزی پہ خندہ زنی ہو ‏ مین روتا ہون آپ ہی ہنسا لیجئی گا

نہ قلب اور نہ جھوٹی نہ کھوٹی محبت ‏ کسوٹی پہ اسکو چڑہا لیجئی گا

اگر چھوٹ جائی لگاوٹسی صاحب ‏ تو مٹھی مین دل کو دبا لیجئی گا

اگر لی چلی حسن منزل مین دل کو ‏ رقیبونسی اسکو بچا لیجئی گا

بڑہی بزم اغیار مین قدر عاشق ‏ جو اوٹھون تو مجھکو بٹھا لیجئی گا

ارادہ اگر سیر بازار کا ہو ‏ مجھی سامنی سی بلا لیجئی گا

خفا کیجئی اب نہ اختر کو صاحب ‏ یہہ دل لیجئی اور کیا لیجئی گا

## غزل ۲۰

مرا پُتلا بنا دی ابجدِ اُلفتکی مٹّی کا
بتو نسی تا نہ رہجائی کوئی پہر حوصلہ جی کا

نہ آئی لب تلک اظہارِ اُلفت اسمین جو کچھ ہو
بہرم لاکہونکا رہجاتا ہی صاحب بند مٹّہی کا

وہ آئینہ نہین جو موںہہ کہائی عیش کا ہمکو
یہہ دُنیا جائی رقتن ہی فقط دہوکا ہی ٹٹّی کا

چراغِ حُسن اب روشن رہیگا بزمِ عالم مین
بہا ہی تیل ہوکر عشقمین گودا ہڈّی کا

تری مجی سی میانسی آنکہہ وہ بہی صاف کہتا ہون
رہی تارِ نظر مین بل پڑا ریشم کی لچّہی کا

تو ای پیرِ مغان شیشہ کا موںہہ موںہہ سی ملا دی اب
ہماری طفلِ دلکو ہوگیا آزار پسلی کا

بہت گردش ہی کی ساتون فلک کی سیر بہی کی ہی
ستارہ لاؤ اوپر سی کوئی اختر کی ثانی کا

## غزل ۳۱

چاکِ دامانسی ملا چاکِ گریبان اپنا
آگئی اب دیکہتی کیا ہو سر و سامان اپنا

فکرِ دندانسی جو دیوان مین بہری ہین موتی
پاس تیرے ہین بہت لعلِ بدخشان اپنا

خفقانی کو مناسب نہین قید گیسو | دل بہلائیگی بہت سیرِ گلستان اپنا
کانپ جاتا ہون جو سنتا ہون کہ وہ گہر مین نہین | دل لرزتا ہی بہت ہجرِ زمستان اپنا
پہول تک یادِ رخِ یار سی کہل جاتی ہین | صرصرِ غم سی خزان ہی چمنستان اپنا
سرد مہری نکرو گرم کرو پہلو سے | کیا یونہین گذریگا ایجان زمستان اپنا
جمگہٹا رہتا ہی از روز مضامین کا بہت | طائرِ شمس سی بالا ہی پرستان اپنا
لاکہہ صورتسی اسی روز مین سمجہاتا ہون | اب نہین مانتا ہرگز دلِ نادان اپنا
صیدِ تیرِ سرِ مژگان کا جو آتا ہی خیال | لوٹ کر کہتا ہو نمین ہی دلِ بریان اپنا
مین تو سردارِ شہیدانِ جہان ہون قاتل | پاس کرتا ہی بہت گنجِ شہیدان اپنا
دردِ سر گرچہ نہوتا تو وہین جاتی ہم | آستانی کو تری جانتی درمان اپنا
تاک مین رہتی ہین ہر روز یہان تیغ سیقا | کم نہین مہر سی ہرگز دلِ سوزان اپنا
اسی گلزار کیا وسمین بہری ہین کانٹی | کیون نہ مداح رہی باغ و بیابان اپنا

روئیگی پہوٹیگی یہ جائیگی جل جائیگی
سر دہنا کرتی ہی پہر شمعِ شبستان اپنا

پانوٗن پہیلانیکو دیتا نہین چہوٹی زمین
کیا برا نام کیا گنبدِ گردان اپنا

بوسی کو مصحفِ عارض کا اشارہ یہہ ہی
جسکا جی چاہی ہی وقف ہی قرآن اپنا

چاندنیمین مرا خورشید نکل آئیگا
موٗنہہ دکہانا نہ اوسی ای مہِ تابان اپنا

رندِ مشرب کا گذر ہوتا ہی چہپ جاتین سب
دین پوشیدہ کئی ہین گبر و مسلمان اپنا

افسرِ داغِ جنون تختِ بیابان پہ ملا
ڈہپ گیا تاجِ الم سی سرِ عریان اپنا

باغبان توڑ نہ لی چونچ نہ بلبل کی لگی
ابتو پوشیدہ کئی سیبِ زنخدان اپنا

یوسفِ مہر ہی تو اور مہِ کنعان ہی تو
ای عزیز آج تو دی چاہِ زنخدان اپنا

خاک چہانی تو بہت پایا نہ گلزار وٗنین
اختر زار کہان ہی گلِ خندان اپنا

## غزل ٣٢

صدقے خدا کی سُرخ رُخِ مدّعا ہوا
تم گھر مین آج رہگئی مطلب روا ہوا

تم مہربان نہی تو سبھی مہربان تھی
تم کیا خفا ہوئی کہ زمانہ خفا ہوا

پُر نور میرا خانۂ دل ہی چراغ سی
روشن ہی داغ عشق تمہارا دیا ہوا

ہونٹھ اپنی چاٹتی نہ رہین کس طرح سی ہم
لطف دہانِ یار سی دل پُر مزا ہوا

خونِ شہید ناز سی جامہ ہی لال لال
ہاتھون مین خوب رنگِ حنا ہی چاہوا

کوچہ ہر ایک رشکِ گلستان بنا دیا
نکلا جدہر سی ہو لو ہو نمین وہ گل بسا ہوا

مرہم کوئی لگائی جو دو چار داغ ہون
اختر کا تن تو سر سی ہی پا تک جلا ہوا

## غزل ۳۴

ہمسفر خالی چلی کیا عید مین غم ہو گیا
نالہ ہائی جان محزون سی محرّم ہو گیا

آصفِ حسن پر یسی سکّۂ الفت ملا
کونسا جاری زبان پر اسمِ اعظم ہو گیا

زندگی گذری امیدِ وصلتِ صیاد مین
مرغِ بی پرِ دامِ زلفِ شب مین بیدم ہو گیا

ابروِ دلدار پہ پہنچی مری لنی کہی
سروِ باغی عجز سی آنکہو نپہ پُرخم ہو گیا

ای سُلیمانِ جہان فرمانِ اُلفتِ حُسن ہی
کیا مٹی گا داغِ دل ہیہ نقشِ خاتم ہو گیا

کیون ڈراتا ہی جفا سی ای جہانِ پیرِ زال
کیون مٹاتا ہی ہمارا نام رُستم ہو گیا

الحذر اب انقلابِ دہر کہتی ہین اسی
صورتِ غم مجہسی ہی مین صورتِ غم ہو گیا

میرا دیوان ہی جہان مین افسرِ جمشید ہون
جام کی ایجاد سی مشہور وہ جم ہو گیا

داغہائی ہجر کا کسطرح ہوتا التیام
آبِ چشمِ عاشقان زخمونکا مرہم ہو گیا

زندگی تہی جبتلک بی فکر تہی اوس یار سی
وہمِ گیسوئی سیہ عُشّاق کو سم ہو گیا

کیا ہوا اگر عشق مین تیری لٹا مُلکِ ادہ وہ
اک گدا اوُنا سا ابراہیم ادہم ہو گیا

کوہِ مروہ تک پہنچ جائینگی ہم ای یارِ صفا
آبِ اس چاہِ ذقن کا آبِ زمزم ہو گیا

کونسی بدخواہ نی اختر اونہین بہکا دیا
آنا جانا آجکل اونکا بہت کم ہو گیا

## غزل ٣٤

زور سی غیر نی آکر درِ جانان مارا
دیو نی مونہہ پہ مری تختِ سلیمان مارا

مجہپہ پتہر نہ کوئی پہینکنا مجنون ہشیار
کسنی اُستاد کو ای طفلِ دبستان مارا

چاہ مین تیری عزیزو نسی چھپا ای یوسف
دلکی داغون نی مجھی ماہِ درخشان مارا

تا قیامت مین ٹٹولا کیا اپنا مرقد
اس سیاہی نی مجھی ای شبِ ہجران مارا

جرم و تقصیر و گنہہ افعیِ موباف کا ہی
کوئی کوڑا نہ انہین کاکلِ پیچان مارا

ان نگاہونکی لئی ہمسا یہا دُرڈہونڈہو
دلکو مارا تو کوئی رستمِ دستان مارا

آہِ سوزان سی جلا کر ابہی پہونکونگا تجہی
کوئی پروانہ اگر شمعِ شبستان مارا

باغبان روتی ہین کیا سحر ہنسی مین دیکہا
نہیلا پہول تہا کسکو گلِ خندان مارا

بہول جائیگا سبق اُلفتِ لیلی کا ابہی
مجہپہ مجنون نی اگر سنگِ بیابان مارا

ہاتہہ سی تیغ اوٹہانا تہا نزاکت پہ گران
نیمچہ آنکہہ سی ای رستمِ دوران مارا

قاتلِ عالم و سفّاک جہان ہی اے مہ
کوئی تلوار سی ہی اخترِ تابان مارا

## غزل ۳۵

کوہِ صبر اب نہ مری پاؤن سی ٹل جائیگا
چوٹی پکڑونگا بھلا کیا وہ نکل جائیگا

آج چتون تو نظر آتی ہی ہمکو سیدہی
پر کہین آپکی کاکُل کا یہہ بل جائیگا

راز افشا نکرونگا کبھی آنکھون سی مین
شررِ آہ سی آنسو مرا جل جائیگا

شمع رو تو نہ کبھی پوچھیگا عاشق کی بات
گرمیِ حسن سی سب جسم پگھل جائیگا

گھر مری شکِ مسیحا کا شفاخانہ ہی
دلِ بیمار وہان جاکی سنبھل جائیگا

کوچہ یار عبث دلکو دکھایا مینی
کیا سمجھتا تھا وہان جاکی مچل جائیگا

شعر گوئی مین مزا ایسا ملا ہی اختر
مرتی مرتی نہ کبھی شوقِ غزل جائیگا

## غزل ۳۶

ہماری سامنی جب شوخِ مہ لقا آیا
گلی لگائین یہی دلمین بارہا آیا

پڑا ہون جان نہین تنمین جانسی آئی
بہارِ باغسی کیا قاصدِ صبا آیا

لگائی مسّی تو ابرِ سیہ جہانمین اُٹھا
حنا کی پانو وہ قتّال خون بہا آیا

خدا نہ کرو کہتی ہو کیا خدا سی ڈرو
ہٹو رقیبو وہ بُت بر سرِ جفا آیا

کبھی تو برقسی چشمک زنی میسّر ہو
سُنا ہی ابر کو رونیمین وہ ہنسا آیا

اوٹھو اوٹھو چلو محفل بڑہا اور رات گھٹی
غضب ہوا جو یہان مین جگر جلا آیا

ہزار اخترِ مہر و نثار ہوئینگی
جبین پہ اپنی وہ افشان اگر جما آیا

## غزل ۳۷

زوالِ حُسن سی ہین صاحبِ کمال ہوا
سیاہ کاریسی میرا سفید بال ہوا

بڑھی جو داغ بدن باغ ہو گیا دل زار
میں اپنی یار کی انکھوں میں خوشجمال ہوا

وقار بڑھ گیا اور مرتبہ بلند ہوا
ضعیفی میں مجھی حاصل بڑا اکمال ہوا

فقیری جاتی رہی بید روی گلشن سی
گلونکی زرسی میں اسی باغبان نہال ہوا

خوشی سی طاقت دل ساتھہ چھوڑ دی ہی
ضعیفی دیکھہ کی اپنی ہمین ملال ہوا

اونہین بہی اپنی جوانیسی شرم ہی اختر
ہمین بہی اپنی ضعیفی سی انفعال ہوا

## غزل ۳۸

عجیب کوچہ ہی اپنی جی کا کہ پاؤن ٹکتا نہین خوشی کا
پتا نہین اسکی دل لگی کا یہہ دل ہی معشوق ہی کسی کا

بہشت سمجہا ہون حکم جنکو حبیب حق ہی رسول خوشخو
خلاف حکم نبی ہوا جو وہ بن گیا طوق لعنتی کا

ستم ہی تیرِ مژہ کا وہ ہا واکہ گوشہ گیرونکا مونہہ پھرا یا
کمان بہی کر رہی ہی شکوا ہماری قاتل کی بیرخی کا

اگر ہی اختر سی تمکو لگا ہٹاؤ الفت کا اوسکو رستا
ہزار سی کر رہی ہو شکوا خیال ہی کچہہ بُری ہلی کا

## غزل ۳۹

نورِ دل اوس مہِ کامل میں جو پایا نگیا
مرگیا ہجر میں میں داغ اوٹھایا نگیا

ہجر کا ذکر کبہی مونہہ سی سُنایا نگیا
جگرِ عاشقِ دلسوز جلایا نگیا

اُٹہو کر میں کہاتا ترا سامنا کیونکر کرتا
پاؤں شل جہک کی تہی آہ پڑایا نگیا

خواب خرگوش ہی غفلتمیں پڑی ہی ہی رقیب
بختِ بیدار کو عاشق کی سُلایا نگیا

زہر بلوا دیا زلفونسی چہڑا کر مجھکو
تجہسی امرت کا نوالہ بہی کہلایا نگیا

ہاتہہ مل مل لئی اوس فتنۂ عالم نی اوہ
عطرِ مجموعہ سی خود کو جو بسایا نگیا

